# انتخابِ کلیاتِ جوش

ترتیب و انتخاب ڈاکٹر فضل امام

इन्तखाब कल्लियात जोश।

By

फजल इमाम

M0 20

جوش ملیح آبادی کے تمام مطبوعہ و غیر مطبوعہ مجموعہ ہائے کلام سے انتخاب

۱۹۸۸ء

# اِنتخابِ کُلّیاتِ جوشؔ

جوشؔ ملیح آبادی کے تمام مجموعوں کا اِنتخاب

ترتیب و انتخاب
ڈاکٹر فضل امام

مکتبہ جدید
9/10 گراؤنڈ فلور، گولا مارکٹ گولچہ سینما کے پیچھے نئی دہلی ۲ 11

سنہ ۱۹۸۹ء

قیمت ـــــ ساٹھ روپے 60/-

سرورق رزاق ارشد

طباعت ـــــ اے ون آفسیٹ پرنٹرز۔ نئی دہلی

زیرِاہتمام

پریم گوپال متّ

MAKTABA JADID

9/10, GROUND FLOOR, GOLA MARKET,

BEHIND GOLCHA CINEMA, NEW DELHI-110002

# اندرونِ صفحات



# جوش ایک نظر میں

خاندانی نام ——— شبیر احمد خاں

تبدیلیِ نام ——— شبیر حسن خاں (۱۹۱۸ء)

تخلص ——— پہلے شبیر، بعد کو جوش

تاریخ و سن پیدائش ——— ۵ دسمبر ۱۸۹۸ء

مقام ——— ملیح آباد (لکھنؤ)

خاندان ——— آفریدی ملی خیل

والد ——— نواب بشیر احمد خاں بشیر

دادا ——— نواب محمد احمد خاں احمد

پردادا ——— حسام الدولہ بہادر جنگ نواب فقیر محمد خاں گویا

سگڑ دادا ——— محمد بلند خاں

## ابتدائی تعلیم

عربی ——— مرزا محمد ہادی اسلام

فارسی اور اردو ——— مولانا قدرت اللہ بیگ ملیح آبادی

مولوی نیاز علی خاں ملیح آبادی

مولانا طاہر

انگریزی ــــــــــ ماسٹر گومتی پرساد ملیح آبادی

## اسکول اور کالج

سیتاپور اسکول ــــ حسین آباد ہائی اسکول ــــ جوبلی ہائی اسکول ــــ ــــ بلیسلز ہائی اسکول۔ اور ــــ جرچ مشن ہائی اسکول (لکھنؤ)

ایم اے او کالج علی گڑھ ۱۹۱۳ء
سینٹ پیٹرس کالج آگرہ ۱۹۱۴ء سینئر کیمبرج
سانتی نکیتن ۱۹۱۸ء چھ ماہ تک قیام کیا

## شادی، بیوی بچے

نکاح ــــــــــ ۱۹۰۷ء
رخصتی ــــــــــ ۱۹۱۶ء
بیوی ــــــــــ اشرف جہاں بیگم
لڑکی ــــــــــ سعیدہ خاتون
لڑکا ــــــــــ سجاد حیدر

## ملازمت

دارالترجمہ حیدرآباد۔ دکن ــــــــــ ۱۹۲۵ء
ناظر ادب کے عہدے سے علیحدگی ــــــــــ ۱۹۳۴ء
مدیر "آج کل" دہلی ــــــــــ ۱۹۴۸ء ــــ ۱۹۵۵ء
مشیر ادبی، مدیر لغت، مدیر رسالہ "اردو نامہ"
ترقی اردو بورڈ ــــــــــ جولائی ۱۹۵۸ء

## ادارت

| | | |
|---|---|---|
| مدیر ماہنامہ "کلیم" دہلی | ۱۹۳۵ء | ۱۹۳۹ء |
| مدیر اعلیٰ ماہنامہ "نیا ادب" اور "کلیم" لکھنؤ | ۱۹۴۰ء | ۱۹۴۱ء |
| تلمذ سحر | عزیز لکھنوی | سات برس تک |

## جوش کی مطبوعہ تصانیف

| | | | |
|---|---|---|---|
| پہلا مجموعہ نظم و نثر | روحِ ادب | ۱۹۲۰ء | دہلی |
| شاعر کی راتیں | (رات کے متعلق چند نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۳۳ء | دہلی |
| شعلہ و شبنم | (نظموں اور غزلوں کا مجموعہ) | ۱۹۳۶ء | دہلی |
| نقش و نگار | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۳۶ء | دہلی |
| فکر و نشاط | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۳۷ء | دہلی |
| جنون و حکمت | (رباعیوں کا مجموعہ) | ۱۹۳۷ء | دہلی |
| حرف و حکایت | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۳۸ء | دہلی |
| آیات و نغمات | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۴۱ء | دہلی |
| عرش و فرش | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۴۴ء | بمبئی |
| رامش و رنگ | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۴۵ء | بمبئی |
| سنبل و سلاسل | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۴۷ء | بمبئی |
| سیف و سبو | (خود جوش کا کیا ہوا نظموں کا انتخاب) | ۱۹۴۷ء | لاہور اور بمبئی سے ایک ساتھ شائع ہوا |
| سرود و خروش | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۵۳ء | |
| سموم و صبا | (نظموں کا مجموعہ) | ۱۹۵۴ء | |
| طلوعِ فکر | (مسدس، مقتب) | ۱۹۵۷ء | کراچی |
| جوش کے مرثیے | مرتبہ ضمیر اختر نقوی کراچی | | |

## نثری مجموعے

| | | |
|---|---|---|
| مقالاتِ زرّیں | نثر میں مختصر اقوال کا مجموعہ | سنہ ۱۹۲۱ء |
| اوراقِ سحر | نثر و نظم میں صبح کے متعلق چند شاعرانہ اقوال | سنہ ۱۹۲۱ء |
| اشارات | نثر کے مضامین جو رسالہ کلیم دہلی میں شائع ہوئے تھے | سنہ ۱۹۴۲ء |
| یادوں کی برات، | خود نوشت | سنہ ۱۹۷۳ء |

## ترکِ وطن

| | |
|---|---|
| پاکستان میں قیام | سنہ ۱۹۵۵ء |
| وفات، | ۲۲ فروری سنہ ۱۹۸۲ء اسلام آباد (پاکستان) |



# مقدمہ

اس سے انکار نہیں کہ جوش ملیح آبادی کی شخصیت
بڑی متنازعہ فیہ رہی ہے لیکن معلوم نہیں وہ کیسے لوگ ہیں
جو یہ بھول جاتے ہیں کہ جوش انسان ہیں فرشتہ نہیں۔ ان
میں جہاں کمزوریاں تھیں وہاں بلندیاں بھی ہیں مگر صرف کمزوریوں
کو اجاگر کرنا اور حاشیہ آرائی کرنا کسی طرح بھی مناسب
نہیں۔ دراصل انسانی زندگی کا مطالعہ بڑا دلکش ہوتا ہے خاص
طور سے کسی فنکار، شاعر اور ادیب کی زندگی کا۔ ان کی
زندگیاں مختلف خانوں میں منقسم ہوتی ہیں۔ اس لیے
ان کی حیات کو صرف تعصب کی عینک لگا کر اور ایک ہی
زاویے سے دیکھنا گمراہ کن ہوگا۔ ان کی حیات کے مختلف
زاویوں کو سمجھنا اور پرکھنا ضروری ہے

جوش جیسے جاگیردارانہ نظام میں آنکھیں کھولنے
والے اعلیٰ النسل تھے۔ البتہ اگر صرف ان کی زندگی کے اہم

پہلوؤں کو پیش نظر رکھ کر بحث کی جائے اور ان کی
شخصیت اسی میں محصور کر دی جائے تو غلطیاں ڈیرے
ڈال دیں گی۔ یا اگر ان کی زندگی کی لغزشوں اور کوتاہیوں کو
بھی ڈھونڈ ڈھونڈ کر بیان کیا جائے گا تو بھی صحیح مطالعہ ممکن
نہیں ہو سکے گا۔ اس لیے یہ ضروری ہے کہ بالغ نظر حضرات
انصاف سے کام لے کر جوش کی زندگی کے سبھی پہلوؤں کو کھلے
دل و دماغ سے جانچیں اور پرکھنے کی کوشش کریں کیونکہ زندگی
کے مطالعے اور شخصیت کی پرکھ کے لیے کوئی میکانکی عمل مفید نہیں
ہو سکتا۔ اس کے لیے فطری اور جذباتی تقاضوں کو بھی مد نظر
رکھنا ضروری ہے اور جوش کی شخصیت فطری و جذباتی تقاضوں
کی حسین جولانگاہ ہے۔

شاعر ادیب اور فن کار کے اعمال، اطوار، حرکات و سکنات
نظریات اور رجحانات وغیرہ لاشعور اور ماحول سے دوچار
ہوتے رہتے ہیں۔ جوش کی شخصیت کی تعمیر میں بھی اس طرح کے
لاشعور کی بہت سی مثالیں ملتی ہیں۔ یہ بھی صحیح ہے کہ جوش
کی شخصیت کی تعمیر و تشکیل میں خارجی، داخلی، شعوری، غیر شعوری
سماجی اور مادی عمل اور رد عمل کے بڑے کارفرما اسباب
موجود ملتے ہیں جن کی تفصیل اس مختصر مقدمہ میں پیش
کرنے کی گنجائش نہیں۔ اس ذیل میں کچھ تفصیل راقم السطور اپنی
تصنیف شاعر آخر الزماں ——— جوش ملیح آبادی مطبوعہ
۱۹۸۳ء میں پیش کر چکا ہے۔

ہاں، ادھر ایک طبقہ اور خاص طور سے اسلام کے مسلک اہل
نے جوش کے کفر و الحاد پر زور دیا ہے اور اس بات کی تشہیر

کوشش کی گئی کہ جوش کو مُلحد اور کافر ثابت کر دکھائیں تو ایک
نئی بات ہو گئی اور گویا یہیں سے ایک بڑا کارنامہ باعثِ نجات ہو گیا
حالانکہ کلامِ جوش کے آئینے میں وہ توحید پرست اور عاشقِ رسالت
نظر آتے ہیں وہ مشیتِ خدا اور بندگی میں بھی یقین رکھتے ہیں۔

تم سے جھگڑا نہ تھا ہے زمانہ ہمارا نہیں
کیا دخل ہے مشیتِ پروردگار میں

یا

جو مقدر میں ہے وہ ہو کے رہے گا اے جوش
آپ کیوں دل کو پریشان کیے بیٹھے ہیں

اِن اشعار سے کیا جوش کے عقیدہ کو سمجھا نہیں جا سکتا؟ وہ
مسئلہ جبر و قدر اور قضا و قدرِ الٰہی میں یقین رکھتے ہیں۔ اِس
بات میں تمکین کاظمی کا بیان بڑی اہمیت کا حامل ہے وہ لکھتے ہیں
"بعض باتیں دنیا میں عجیب و غریب دیکھنے میں آتی ہیں ——
وحیدالدین سلیم اور عبدالحق باوجودیکہ مُلحد اور مکمل
دہریہ ہونے کے مولوی اور مولانا اور مقتدیٰ بنے رہے اور
لوگ ان کو مذہبی اور مسلمان سمجھ کر پوجتے رہے بلکہ اب تک
پوجتے ہیں اور نیاز فتح پوری اور جوش ملیح آبادی باوجود مسلمان
اور پکے مسلمان ہونے کے مُلحد اور دہریہ کہلاتے رہے اور اب
بھی کہلاتے ہیں میں چونکہ ان حالات سے واقف ہوں بلکہ بہت
زیادہ واقف ہوں اس لیے حیران ہوں کہ یہ کیا بوالعجبی ہے۔
ایک دن صبح صبح میں جوش کے گھر پہنچا جوش صبح کے
جنگل قدمی کر کے اسی وقت واپس مڑے تھے ہم دونوں بیٹھے ہوئے
تھے جوش ناشتہ کر رہے تھے اور میں چائے پی رہا تھا ایک اندھا

تحت سورۂ رحمٰن کی تلاوت فقیرانہ انداز سے رو رو کر کیا کرتا
سنا اسٹرائک پیر سے گریہ جوش کی رگِ حمیت پھڑکی چہرہ سرخ ہو گیا
جسم میں رعشہ پیدا ہو گیا فی البدیہہ یہ کہا ؎

اک گدا کی زباں پہ ہے قرآں
واہ کیا شانِ کبریائی ہے
کل جو بہم تختِ شاہی تھا
آج وہ کاسۂ گدائی ہے

یہ شعر اُن کے منہ سے ادا ہو رہے تھے اور آنکھوں سے آنسو
ٹپک رہے تھے دیر تک کیفیت رہی بڑی مشکل سے سنبھلے

جوش ملیح آبادی ایک ملحد، ایک کافر، ایک دہریہ یہ قطعہ
کہتا ہے اور کتنا متاثر ہو کر کہتا ہے۔

یہ قطعہ اور اس کا شانِ نزول میں نے اس دور دورے میں
مولانا عبد اللہ عمادی کو سنایا تو مولانا آبدیدہ ہو گئے اور دیر تک
جوش کو دعائیں دیتے رہے [1]

آئیے جوش کے دل کی گہرائیوں میں الوہیت کا نظریہ
حد تک دیکھیے اور انصاف سے فیصلہ کیجیے:

اک عمر سے انکار پہ مائل ہے دماغ
اور دل ہے کہ اقرار کیے جاتا ہے

اللہ کو قہار بتانے والو!
اللہ تو رحمت کے سوا کچھ بھی نہیں

---

[1] افکار۔ جوش نمبر ص ۱۷۱

آگے بڑھ کر والہانہ انداز میں حسرت رحیم الٰہی کا قصیدہ کچھ اِس طرح پڑھتے ہوئے نظر آتے ہیں کہ عتابِ الٰہی سے بھی مَس پڑتا ہے،

بِلا ہو مرقع نور کٹ دوں گا جلال تیرے جسا تیرا
پڑھوں گا رحمتا کا وہ قصیدہ کہ مس پڑے گا عتابِ تیرا

ذاتِ سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اُن کی عقیدت اور مودت اظہر من الشمس ہے ۔

اے کہ تیرے جلال سے ہل گئی بزمِ کافری
رعشۂ خوف بن گیا رقصِ بتانِ آذری
خشک شجر کی رگ سے لہرا اُٹھی ستار کی
قلزمِ ما رحس میں آپ رہے تیری ساوری
تھمس لیں تو نے محفلِ تیرہ کی وجود سے گرمیاں
ڈال دی تو نے پیکرِ لات وہُبل میں تھرتھری
تیرے سخن سے دب گئے لاف و گزاف کفر کے
تیرے نفس سے بجھ گئی آتشِ سحرِ سامری
چشمۂ تیرے شان کا غارِ حرا کی چاسنی
لمعہ ترے سکوت کا نعرۂ فتحِ خیبری
تیرے فقر اور دین کو جاہ کفر میں صدا
تیرے غلام اور کریں اہلِ جفا کی چاکری
تیری یتیمی کی یہ سب سے بڑی دلیل ہے
بخشا گدا اُسے راہ کو تو نے شکوہِ قیصری

یہ نظم محصورِ سرورِ کائنات ۲۱ اشعار پر مشتمل ہے صرف چند اشعار برائے مثال کی جاتی ہے۔ اس میں عجیب والہانہ پن ہے اور

جوش الحاد و تباہی کر رہے ہیں اُس کے ہر شعر ایک فطری
جذبہ اور عقیدت کے مظہر ہیں۔ جوش کس شان سے سرورِ کائنات
کے حضور میں ملتجی ہیں
یہاں چند نمونے پیش کیے دیتا ہوں تاکہ کور نگاہوں کو
روشنی حاصل ہو سکے ؎

جو تجھ سے آشنا ہے وہ جوہر شناس ہے
تیری زبان، دہن بشر کا لباس ہے

نوعِ انساں کو دیا کس فلسفی نے یہ پیام
مردِ عارف کا کس نے خلعتِ عمرِ دوام
نصب کس نے کر دیے مقتل میں حوروں کے خیام
جائے ہو اس دہر دہنِ انسانی کا نام
جو ابو کبھی فکر تھا، جو اک یتیم تھا
اُس حکیمِ نکتہ پرور کا محمد نام تھا

ع ۔ نصب کس نے کر دیے مقتل میں حوروں کے خیام ۔ میں سورۂ
رحمٰن کی ۷۲ ویں آیت کی طرف اشارہ ہے جس میں ارشادِ ربانی
ہے ——— حورٌ مقصوراتٌ فی الخیام ۝

اِس اجمالی تعارف اور مقدمہ کے دامن میں اتنی گنجائش کہاں
کہ کلامِ جوش سے مزید اُن کی وحدت پرستی اور رسالت پر ایمان
کی مثالیں پیش کر سکوں کیا جتنی مثالیں دی گئی ہیں وہ کافی نہیں؟
اچھا ایک بات اور سن لیجیے۔ دینِ اصلِ اسلام میں آیاتِ واضحہ
اور احادیثِ صحیحہ[1] سے یہ استنباط و استخراج ہوتا ہے کہ معرفت

---

[1] صحیح بخاری، باب العقل، اصول کافی

کامیاب ہو۔ وہ عقائد ہوتے ہیں جو حُبّ ِقاطعہ کی مدد سے سمجھے کے بعد انسان کے دل و دماغ میں راسخ ہو جاتے ہیں۔ تاہم طلبہ وہ حق العباد میں ماخوذ نہ ہو۔ جوش نے اسے عقائد کا دوسرا کی برات میں تفصیل سے بیان کیے ہیں جنہیں پڑھ کر ہر شخص انہ تسلیم کرنے پر مجبور ہے کہ ایسے ہی حالات کے انسان کو مرد مومن سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ اللہ تبارک و تعالیٰ رحیم و کریم اور غفار و غفور ہے۔ اس کی بارگاہ میں حصوصیت کے ساتھ وہ شخص جس نے صدق دل سے اپنے قلم کے ذریعے انسانوں کی مسائل دینی و دنیاوی میں رہنمائی کی ہو سب سے پہلے نجات کا مستحق ہے۔ [۱]

جوش کی صرف ایک ہی نیت تمام دنیا کے انسانوں کی رہبری اور رہنمائی کے لیے کافی ہے۔ اور اس میں دین حق کی بنایا مضمر ہیں۔

نہ لے کی بہم دین و ایمان حرام ہے
احسان اک بہترین اسلام ہے

جوش خلوص و محبت کا پیکر تھے۔ وہ ایک درد مند دل لے کر آئے تھے۔ وہ شاعری کی افادیت اور شاعر کے منصب سے بھی واقف تھے۔ اسی فن کو ساری زندگی آئینہ ہمیشہ سرگرم عمل رکھا۔ وہ ایک درد مند دل رکھتے اور انسانوں کی طرح سے الفت رکھتے تھے۔ اس لیے ان کی شاعری میں ہر طبقے کے لوگوں کے لیے پیام ملتا ہے اور ہر طبقے کے افراد کے مخاطب ہیں۔ وہ قومی بیداری اور قومی شعور کی

---

[۱] مرثیہ ٔ جوش۔ تعارف مولوی قاسم امروہوی

مسلمانوں کے احساسات کو جگاتے اور للکارتے ہیں ۔

ہاں خود ہی آرام تو بھی اسلام کا ربوۂ
نا بدھے گا فقط خامۂ احرام کہاں تک

ہندوؤں کو آواز دیتے ہوئے کہتے ہیں ۔

نا رو بھئی ماند ای کے لیے تیار ہو
ڈوبنے والی ہے کشتی قوم کی ہوشیار ہو

اس کے بعد ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں کو مشترکہ طور
پر مخاطب کرکے بڑی صداقت دل سے کہتے ہیں ۔

توڑ اس حال کو جکڑے ہے جو بار وبرے
نستہ کش ہکس سخت رنا بدرہ کی
بیٹھ سے بیٹ ہو جو خیر وہ کی حالیکی
مرکے بھی جس غلامی کا حرئیل اربہ کی

خوش کی شاعری کے کئی رخ اور کئی ادوار ہیں اس انتخاب
میں یہ بہر طور کوشش کی گئی ہے کہ ان کی شاعری کے مختلف جہات
پروشنی کا رآجائیں ۔ خوش شاعر انقلاب بھی ہیں اور شاعر شباب
بھی ۔ وہ انقلابی لہجے کو بڑی خوب صورتی اور دلکشی سے اپنی
نظموں میں پیش کرتے ہیں اور شباب کی کیفیات کو بھی انتہائی
حد تک اسکا اثر سے نظم کے قالب میں ڈھال دیتے ہیں ۔

خوش کی انقلابی شاعری کسی سیاسی تحریک کی دین
نہیں وہ ان کے قوی اور توانا احساس کی پیداوار ہے ۔ اس
لیے اس پر کسی سیاسی لیبل لگانے کی کوشش نہ کی جائے
یہ خود ان کے شعور کا نتیجہ ہے ۔ بعض حلقوں میں خوش کی

ابتدائی شاعری کو خطابیہ لہجے کا اثر ساکن کم تر درجہ کی ثابت کرنے کی کوشش کی جاتی ہے گو کہ ایسا نہیں ہے مگر خطابت بھی ایک فن ہے اور بڑا اہم اور مشکل فن ہے یہ کوئی آسان نسخہ نہیں بلکہ بہت بھی ذہنی، علمی، ادبی اور لسانی دماغ اور ریاضت کا فن ہے اسے ہر کس و ناکس نہیں برت سکتا ہے۔ علامہ ابن رشد نے اپنی معرکہ آرا تصنیف الخطابہ میں اس فن کے مختلف پہلوؤں سے دلچسپ بحث کی ہے ان کے مطابق

"خطابت اس فن کو کہتے ہیں جس کی
مدد سے اپنی بات دوسروں سے موثر ڈھنگ
سے منوائی جا سکے"

ویسے اس کے لغوی معنی ہیں وعظ کہنا یا خطبہ پڑھنا

"اخطب یخطب خطبۃ وخطبا و
خطابۃ ای وعظ قرا الخطبۃ علی
الحاضرین یقال خطب القوم فی القوم"

انگریزی عربی، اردو اور فارسی وغیرہ میں اس فن سے متعلق بہت سی تصانیف منظر عام پر آ چکی ہیں —
خطابت کے دو اہم حربے مانے گئے ہیں ۔

(۱) حقایقی

(۲) ابلاغی

حقایقی سے ایسے واقعات اور حالات عبارت ہیں جن سے کسی مخصوص عمل یا ردعمل کا ایسا محاطت کے لیے لازمی ہو جائے۔

• ابلاغی مقاصد ۔ اظہار خیال و مطالب کے لیے
مناسب الفاظ، خصوصی انداز بیان اور منفرد لب و لہجہ
ہے جس سے کہ بات آسانی سے سمجھ سکے
یعنی ایسا انداز جو دلوں کو گرما دے، کسی بات کی وضاحت
کرے اور اسے باور کرانے میں مفید ہو یا تحریک پیدا کر کے سامعین
اور ناظرین کو مخصوص عمل پر آمادہ کرنے میں ممد و معاون
ثابت ہو۔

دراصل خطابت بڑا مبارک اور مشکل فن ہے یہ صلح
کی طرف بھی مائل کر سکتی ہے اور آمادۂ پیکار بھی کر سکتی ہے
یہ شاخ گل بھی ہے اور شمشیر بے نیام بھی خطابت مردہ
قوموں کو بیدار کرنے کا ہنر بھی جانتی ہے۔ دلوں میں
ولولہ اور حوصلہ بھی پیدا کرتی ہے مصائب اور شدائد
میں تسلی و تشفی کا موثر ذریعہ بھی بنتی ہے صبر و ضبط و تحمل
و استقلال کا درس بھی دیتی ہے اور سنان و شمشیر و
تفنگ اٹھانے کا حوصلہ بھی بخشتی ہے نظام اخلاق کو درست
کرتی ہے اور عظمت فکر سیرت و قوت عمل عطا کرتی ہے — ایک
لشکر جرار وہ کام نہیں کر سکتا جو ایک اچھا خطیب اپنے
خطابت کے جوہر سے انجام دے سکتا ہے۔ جوش نے بھی
خطابت اور خطابیہ انداز بیان اسی لیے اپنایا ہے اور ادب
اور خطابت کے قدیم اور اہم رشتوں کو استوار کیا ہے جوش
خطابت سے اپنے موضوع کی پوری تشریح و توضیح بڑی خوبی
سے اور موثر طور پر کر دیتے ہیں ان کی شاعری کا طرۂ امتیاز
یہی خطابیہ لہجہ رہا ہے جو ہر خرابی کے دل میں بار بار آیا ہے

جوش کی انقلابی نظموں میں بھی یہی کیفیت ملتی ہے جس سے
ان کی نظمیں دلوں میں نشتر کی طرح اُتر جاتی ہیں بقول
پروفیسر حسف موی

> جوش کی باغیانہ عزم میں ڈھلی
> نظموں میں عربی شاعری کا رجزیہ آہنگ
> ملتا ہے لیکن ہندوستانی اصنامیات کی روایت
> کو بھی نظر انداز نہیں کیا گیا ہے جیسا کہ
> "پیمانِ محکم" میں جہاں موت سے جنگ
> کرنے والے اُن غازیوں کی قسم کھائی گئی ہے
> جن کے رحم اپنی تلوار کی پرستش سے کرتے ہیں
> وہاں رام، لچھمن اور ارجن کو بھی
> فراموش نہیں کیا گیا ہے بغاوت ——— اور
> "نعرۂ شباب" دونوں میں بجلی کی تیزی اور
> تلوار کی کاٹ ملتی ہے جوش نے اپنے عصر کی
> روح کو اس آب و تاب سے پیش کیا ہے کہ
> مستقبل کی آہٹ سنائی دینے لگتی
> ہے۔

جوش ہندوستان کی جنگِ آزادی کے علم بردار
ہیں وہ آزادی کو ہر حال اور ہر قیمت پر پانے کی کوشش
کرتے ہیں قوم کو للکارتے ہیں۔ اُن کی انقلابی نظمیں جدّ و
جہدِ آزادی کی مختلف سمت و رفتار کا اشاریہ ہیں ان میں
کئی خوبصورت اور دل کش موڑ ہیں جن سے اُن کا حطسانہ لہجہ

پُرکیف اور زیادہ تر بیان ہوتا ہے۔ وہ برطانوی جبر و استبداد کے خلاف
مہاجنی نظام کے خلاف، جاگیردارانہ نظام کے خلاف آگ برساتے
ہوئے نظر آتے ہیں۔ جوش کے عہد اور ماحول پر اگر نظر
ڈالی جائے تو یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اس دور میں ہر طرح
کا استحصال روا کر دیا گیا تھا جبر و بربریت کے کالے ناگ پھن
پھیلائے ہوئے تھے۔ جوش کی انقلابی شاعری کی روح بھی ماحول
اور زمانہ ہے جسے نظر انداز کر کے جوش کی فہم دشوار
ہو جائے گی۔

دراصل جوش کی انقلابی شاعری کا یہ سب سے نمایاں
کارنامہ ہے کہ انہوں نے سب سے پہلے "کسان" اور اس کے فن
کو موضوعِ شاعری بنایا اس کے قبل کسی بھی شاعر نے غریب
مفلس، سماجی رتھ کے پہیوں میں کچلے ہوئے کسان
اور اس کے عمل کو سینے سے لگایا تھا جوش کی اس طرح
کی موضوعاتی نظموں میں ہندوستان کے گاؤں اور دور دراز
علاقے کی جمالیات کے توانا تر پیچ بھی نگاہوں میں گھوم
جاتے ہیں اور ایک اپنے پن کا احساس دلوں میں
انگڑائیاں لینے لگتا ہے وہ انقلابی لب و لہجے میں شمایات
کی گلابی لکیریں کھینچتے ہیں جس کی جھلک ایک دوسری دنیا میں
پہنچا دیتی ہے ان کی نظم "جامن والیاں" ______
بدلی کا چاند یا ______ "شکستِ خانقاہ" ______ وغیرہ
میں انقلابی اور رومانی کیفیت کے امتزاج کے دل میں
آتی ہیں جسے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا ان نظموں میں
ہمارا سماج جیتا جاگتا انگڑائیاں لیتا ہوا نظر آتا ہے۔

جوش نے جدید مرثیہ کے آغاز میں بھی ایک انتہائی اہم
اور تاریخی رول ادا کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ میرزا دبیر اور میر انیس
نے اردو مرثیہ کو اس بام عروج تک پہنچا دیا تھا جہاں سے مزید
ترقی کے امکانات کم تھے۔ جوش نے نئی راہ نکالی اور اردو مرثیہ کو
عصری حسیت اور دور کے تقاضوں سے ہم آہنگ کر کے اس کی افادیت
اور اہمیت کو بیسویں اور اکیسویں صدی کے لیے بھی لازوال بنا دیا۔
اس طرح سے جوش نے اردو مرثیہ کی تاریخ کو نئے گراں وسعتوں سے
ہم کنار کر دیا ہے ـــــ ان کے مرثیے بھی شامل کر دیے گئے ہیں۔
اس طرح یہ انتخاب کلام جوش کے مختلف رنگ و آہنگ کا نمائندہ
بن گیا ہے۔ جدید نظمیں بھی اس انتخاب میں شامل کر دی گئی
ہیں جو اب تک کسی بھی انتخاب میں نہیں تھیں۔
یقین ہے کہ میرا یہ انتخاب طلبا، اساتذہ اور شائقین ادب
کے لیے مفید اور کارآمد ہوگا۔

میں برادر عزیز برجیش گوپال متل کا شکریہ ادا کرنا لازمی سمجھتا
ہوں کہ انہوں نے اس انتخاب کی ضرورت اور افادیت کو محسوس کیا اور
دیدہ زیب طرح سے آراستہ کر کے منظر عام پر لے آئے۔ ان کا پبلشنگ ہاؤس
کتابت اور طباعت کا اعلا اور ارفع معیار پیش کر رہا ہے۔ یہ
استعلال بھی ان کے ذوق نفاست کا آئینہ دار ہوگا۔

فقط
ڈاکٹر فضل امام

# انگارے



پیامسلاد
شکستہ زنداں کا خواب
بغاوت
ایسٹ انڈیا کمپنی کے فرزندوں سے
کسان
ہماس اور مفلس
ماتم آزادی
وا آستے عطا

جوش نے جدید مرثیہ کے آغاز میں بھی ایک انتہائی اہم
اور تاریخی رول ادا کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ میرزا دبیر اور میر انیس
نے اُردو مرثیہ کو اس تمام عروج تک پہنچا دیا تھا جہاں سے مرثیہ
ترقی کے امکانات کم تھے جوش نے نئی راہ نکالی اور اُردو مرثیہ کو
عصری حیثیت اور دور کے تقاضوں سے ہم آہنگ کر کے اس کی افادیت
اور اہمیت کو بیسویں اور اکیسویں صدی کے لیے بھی لازوال بنا دیا۔
اس طرح سے جوش نے اُردو مرثیہ کی تاریخ کو کئی گراں وسعتوں سے
ہمکنار کر دیا ہے — اُن کے مرثیے بھی شامل کر دیے گئے ہیں۔
اس طرح یہ انتخاب کلامِ جوش کے مختلف رنگ و آہنگ کا نمائندہ
بن گیا ہے۔ چند نئی نظمیں بھی اس انتخاب میں شامل کر دی گئی
ہیں جو اب تک کسی بھی انتخاب میں نہیں تھیں۔
یقین ہے کہ میرا یہ انتخاب طلبا اساتذہ اور شائقینِ ادب
کے لیے مفید اور کارآمد ہوگا۔

میں برادرِ عزیز پریم گوپال متل کا شکریہ ادا کرنا اپنا فرض سمجھتا
ہوں کہ انہوں نے اس انتخاب کی ضرورت اور افادیت کو محسوس کیا اور
بہتر طرح سے آراستہ کر کے منظرِ عام پر لے آئے۔ ان کا پبلشنگ ہاؤس
کتابت اور طباعت کا اعلا اور ارفع معیار پیش کرتا رہا ہے۔ اُمید ہے
انتخاب بھی ان کے ذوقِ نفاست کا آئینہ دار ہوگا۔

فقط

ڈاکٹر افضل امام

نسلِ انسانی کھڑی تھی ششدر و آتش بجاں — اک عبوری موڑ پر، دو عالموں کے درمیاں
کہنہ عالم میں حیات آمیز رقص و رم نہ تھا — جلد پیدا ہونے عالم میں اتنا دم نہ تھا

(۲)

آج لیکن عصرِ حاضر کا سماں کچھ اور ہے — اب زمیں کچھ اور ہے، اب آسماں کچھ اور ہے
ہاں وہی عالم کہ تھا مدت سے جس کا اشتیاق — آج پیدا ہو رہا ہے با ہزاراں طمطراق
جن کو یہ ڈر ہے کہ یہ مولود ہو گا نا سعید — ان کے اوجِ ذہن پر ہے یہ توہم شدید
اور جو کہتے ہیں جہاں زیر و زبر ہونے کو ہے — کہہ دو، چپ ہو جائیں اک جنسِ دگر ہونے کو ہے
آج جو چھایا ہوا ہے زندگی پر یہ دھواں — اس دھویں میں رقصاں ہیں سیکڑوں رنگینیاں
اس شبِ جامد میں صبحِ سیلِ احساسات ہے — اب بھی تاریک رات ہے لیکن یہ پچھلی رات ہے
شب کے اس دھندلے افق سے با ہزاراں آب و تاب — امن و آسائش کا طالع ہو رہا ہے آفتاب
تیر تلواروں سے ہو کیوں عصرِ نو چیں بر جبیں — یہ تو اس موسم کے پھل ہیں، تیر تلواریں نہیں
ان پھلوں کو آدمی چکھ کر امر ہو جائے گا — آفتابِ حسنِ انساں جلوہ گر ہو جائے گا
اک انوکھی ضو سے دنیا جگمگا دی جائے گی — شمعِ برترِ آدمیت کی جلا دی جائے گی
کہہ رہا ہے صاف لفظوں میں زمیں کا غلغلہ — دردِ زہ میں مبتلا ہے مادرِ لیل و نہار
ہل رہا ہے یہ جو توپوں کی گرج سے آسماں — یہ تو ہے دراصل دردِ حمل کی آہ و فغاں
جس کو ہو اسقاط کا اندیشہ وہ دیوانہ ہے — یہ تصورِ ارتقا، اک حرفِ گستاخانہ ہے

# نیا میلاد

## (۱)

اس سے تقریباً پچھتر سال پہلے ہمنشیں
مبتلا تھی سخت تشویش و تذبذب میں زمیں

دہر کا بوڑھا تمدن مل چکا تھا خاک میں
اور جواں دستور گم تھا مجلسِ ادراک میں

خاک پہ رکھی ہوئی تھی کہنہ قدروں کی جبیں
اور نئی قدریں تھیں قصرِ ذہن میں خلوت نشیں

خستہ جاں تہذیبِ آبا جا چکی تھی قبر میں
اور نئی تہذیب مضمر تھی حجابِ ابر میں

پست پر ٹوٹی پڑی تھیں کچھ پرانی سیڑھیاں
اور آگے کوئی رہبر تھا، نہ کوئی نردباں

دیں کے دھارے کے اندر کلیوں کی رد یہ تھی
اور بے دینی میں تسفاف و نمایاں نمو یہ تھی

ہو چکا تھا پوچ و مہمل حرفِ آئینِ قدیم
اور جدید اخلاق تھا زیرِ حجاباتِ عظیم

بے ضیا پیغمبری تھی، کافری تاریک و تار
کس غضب کی کشمکش تھی، کس بلا کا انتشار

بس چکا تھا ظلمِ امروز ایک برق اس سوز
اور تھا دستورِ فردا کارخانے میں ہنوز

کہنگی بے روح تھی اور جدتیں بے برگ و بار
وہ ادھر مجبور تھی، اور یہ ادھر بے اختیار

وہ ترازو تولتی تھی جو حقائق کو کبھی
وقت کے گھس سے پڑی تھی خاک پہ ٹوٹی ہوئی

عالمِ ماضی اُلٹوں گور کی بستی میں تھا
عالمِ آئندہ بطن

نسلِ انسانی کھڑی تھی ستند راتش بجاں — اک عبوری موڑ پر، دو عالموں کے درمیاں

کہہ عالم ہیں حیات آمیز رقص و رم نہ تھا — جلد پیدا ہو، نئے عالم میں اتنا دم نہ تھا

**(۲)**

آج لیکن عصر حاضر کا سماں کچھ اور ہے — اب زمیں کچھ اور ہے، اب آسماں کچھ اور ہے

ہاں وہی عالم کہ تھا مدّت سے جس کا اشتیاق — آج پیدا ہو رہا ہے با ہزاراں طمطراق

جس کو یہ ڈر ہے کہ یہ مولود ہو گا نا سعید — اس کے اوج وہم یہ ہے پر تو وہم شدید

اور جو کہتے ہیں جہاں زیر و زبر ہونے کو ہے — کہہ دو، جب ہو جائیں اک حسِ دگر ہونے کو ہے

آج جو چھایا ہوا ہے زندگی پر یہ دھواں — اس دھویں میں رقصاں ہیں سیکڑوں چنگاریاں

اس شبِ حادہ میں صبح سیلِ احساسات ہے — اب بھی ما مارات ہے لیکن یہ پچھلی رات ہے

شب کے اس دھندلے افق سے با ہزاراں آب و تاب — امن و آسائش کا طالع ہو رہا ہے آفتاب

تیر تلواروں سے ہو کیوں عصرِ نو چیں بر جبیں — یہ تو اس موسم کے کھیل ہیں، تیر تلواریں نہیں

ان بلوں کو آدمی حکم کرا امر ہو جائے گا — آفتابِ انساں جلوہ گر ہو جائے گا

، جائے گی — شمع رتر آدمیت کی جلا دی جائے گی

یہ کا ملتا — ... ہتلا ہے مادرِ نسلِ وبہار

آسماں — ... ں و صبح محل کی آہ فغاں

... ا — اک حرف گستاخانہ ہے

جنگ کی کھٹی سے آنے ہی پہ ہے بادِ مراد　　ارتقا پائے گا اب دو نوعِ انساں زندہ باد
آچکی ہے نقطۂ تکمیل پر حیوانیت　　دیکھ پیدا ہو رہی ہے، اک جدید انسانیت
پر تو تائید ہے اس پردۂ تردید میں　　ایک صالح زندگی ہے معرضِ تولید میں

آرہا ہے تازہ وارث، عالم ایجاد کا
جلد تر اعلان کر دو اک نئے میلاد کا

═══ : ═══

# شکستِ زنداں کا خواب

کیا ہند کا زنداں کانپ رہا ہے گونج رہی ہیں تکبیریں
اکتائے ہیں شاید کچھ قیدی اور توڑ رہے ہیں زنجیریں

دیواروں کے نیچے آ آ کر یوں جمع ہوئے ہیں زندانی
سینوں میں تلاطم بجلی کا آنکھوں میں جھلکتی شمشیریں

بھوکوں کی نظر میں بجلی ہے، توپوں کے دہانے ٹھنڈے ہیں
تقدیر کے لب کو جنبش ہے، دم توڑ رہی ہیں تدبیریں

آنکھوں میں گدا کی سرخی ہے، بے نور ہے چہرہ سلطاں کا
تخریب نے پرچم کھولا ہے، سجدے میں پڑی ہیں تعمیریں

کیا ان کو خبر تھی، زیر و زبر رکھتے تھے جو روحِ ملت کو
ابلیں گے زمیں سے مارِ سیہ، برسیں گی فلک سے شمشیریں

کیا ان کو خبر تھی، سینوں سے جو خون چرایا کرتے تھے
اک روز اسی بے رنگی سے جھلکیں گی ہزاروں تصویریں

کیا ان کو خبر تھی، ہونٹوں پر جو قفل لگایا کرتے تھے
اک روز اسی خاموشی سے ٹپکیں گی دہکتی تقریریں

سنبھلو کہ وہ زنداں گونج اٹھا، جھپٹو کہ وہ قیدی چھوٹ گئے
اٹھو کہ وہ بیٹھیں دیواریں، دوڑو کہ وہ ٹوٹیں زنجیریں



# بَغاوَت

ہاں بغاوت، آگ، بجلی، موت، آندھی میرا نام
میرے گرد و پیش اجل، میری جلو میں قتل عام

زرد ہو جاتا ہے میرے سامنے روئے حیات
کانپ اٹھتی ہے مری چین جبیں سے کائنات

جنگ کے میداں میں میری سیف کی اللہ ری ضو
خاک بن جاتی ہے بجلی، برف ہو اٹھتی ہے لو

ذکر ہوتا ہے مرا پرہول پیکاروں کے ساتھ
ذہن میں آتی ہوں تلواروں کی جھنکاروں کے ساتھ

اللہ اللہ کروٹیں میرے دل آزاد کی
جس سے گر جاتی ہیں ڈاٹیں قصر استبداد کی

میری اک جنبش سے ہوتا ہے جہاں زیر و زبر
میری سرتابی ثریا کا جھکا دیتی ہے سر

ایک چنگاری مری جنت کو کرتی ہے تباہ
مانگتا رہتا ہے میری آگ سے دوزخ پناہ

الحذر! میری کڑک کا زور ہنگام مصاف
صاف پڑ جاتا ہے ایوان حکومت میں شگاف

اللہ اللہ رزم ہستی میں مری گلباریاں
ٹکڑے ٹکڑے دست و بازو، ریزہ ریزہ استخواں

الاماں والحذر! میری کڑک، میرا جلال
خون، سفاکی، گرج، طوفاں، بربادی، قتال

برچھیاں، بھالے، کمانیں، تیر، تلواریں، کٹار
بیرقیں، پرچم، علم، گھوڑے، پیادے، شہسوار

آندھیوں سے میری اڑ جاتا ہے دنیا کا نظام
رحم کا احساس ہے میری شریعت میں حرام

موت ہے جو راک میری موت پر جیتی ہوں میں
سیر ہو کر گوشت کھاتی ہوں، لہو پیتی ہوں میں

پیاس سے باہر نکل پڑتی ہے جب میری زباں
بہنے لگتی ہیں سرِ میداں لہو کی ندیاں

جنگ کی صورت سے گو ہنگامہ کرتی ہوں شروع
امن کی صبحیں مرے خنجر سے ہوتی ہیں طلوع

میرا مولد مفلسی کا دل ہے عسرت کا دماغ
میری پیدائش کے حجرے میں نہیں جلتا چراغ

گود میں ناداریوں کی پرورش پاتی ہوں میں
بے زری کے بازوؤں پر زلف بکھراتی ہوں میں

بھوک سے ہر چند کیا کیا سرگراں ہوتی ہوں میں
بھوک ہی کا دودھ پی پی کر جواں ہوتی ہوں میں

گرم نالے سرد اندھیرے سے جگاتے ہیں مجھے
اشکِ غم ہر صبح آئینہ دکھاتے ہیں مجھے

مجکو کمین کے رسالے ہی سے ہر صبح و مسا
پیٹ کی ماری ہوئی مخلوق دیتی ہے غذا

حس کو حاصل زندگی کا کچھ مزا ہوتا نہیں
کچھ بھی جس کے پاس ماسی کے سوا ہوتا نہیں

حس کی جتیم تر میں یوں کھاتے ہیں ارماں پیچ و تاب
دھار پر تلوار کی جیسے شعاعِ آفتاب

ختم ہو جاتا ہے جب اہلِ جہاں کا غلغلہ
رات کے آغوش میں کھلتا ہے میرا مدرسہ

کھل کے پوری سانس لیتے سے بھی گھبراتی ہوں میں
درس لینے کے لیے بچوں کے ہاں جاتی ہوں میں

ہر قدم پر صوت آوازیں ستاتے ہیں مجھے
تیرہ دیواروں کے سائے تک ڈراتے ہیں مجھے

ایک دنیا سے رالی ہے مرے مکتب کی شاں
بند ہو جاتی ہیں آنکھیں اور کھلے رہتے ہیں کان

بستۂ قرطاس ہو سکتی نہیں میری کتاب
خوں کی چادر پہ چھپتا ہے مرا حرفِ لعاب

اف! در و دیوار میرے مدرسے کے الاماں!
درس دیتی ہیں جہاں سبھی ہوئی سرگوشیاں

دیکھنے سے جس کے پتھر کا بھی دل ہو جائے شق
مجھ کو وہ اترے ہوئے چہرے پڑھاتے ہیں سبق

اول اول جان دینے کا سبق لیتی ہوں میں
آخر آخر جان لینے کا سبق لیتی ہوں میں

کچھ دنوں تو فرطِ حیرت سے میں رہتی ہوں خموش
آخر آ جاتا ہے میری روحِ سرتابی کو جوش

پھر تو میں چنگھاڑتی ہوں خوفناک انداز میں
موت کی آواز ہوتی ہے مری آواز میں!

رزق کے سانچے میں ڈھل جاتی ہیں گفتاریں مری
میاں سے باہر نکل پڑتی ہیں تلواریں مری

موت بن کر زندگی کے سر پہ چھا جاتی ہوں میں
سب سے پہلے قوم کے غداروں کو کھا جاتی ہوں میں

سوئے ذلت سے جو پہلو مستقل رکھتے ہیں
ہاں وہی غدار سینوں میں جو دل رکھتے ہیں

سلطنت کی سمت پھر بڑھتی ہوں بل کھاتی ہوئی
قید اور قانون کو ذلت سے ٹھکراتی ہوئی

اپنی رو کی گرد میں صحنِ زمیں الٹے ہوئے
میاں سے خنجر نکالے، آستیں الٹے ہوئے

اٹھتی ہوں شہریوں کے سر پہ یہ کہہ کر کہ بس
تم ہو اہلِ تیغ، ناوک افگن، صف شکن، شمشیر زن

تم دلاوری، جنگجو، لشکر شکن، میرِ سپاہ
تم ہو رستم، مردِ میداں، شیر دل، عالم پناہ

تم ہو سرِ لشکر، سپاہی، برق پیما، سخت کوش
تم ہو صفدر، سورما، سادات سرکش، سر فروش

ایڑیاں تم اور رگڑو آب و دانہ کے واسطے
ریڑھ کی ہڈی ہو تم جسمِ جہاں کے واسطے

اے جواں مردو! یہ ذلت کس لیے سہتے ہو تم؟
مرد ہو کر ٹھوکروں کی زد پہ کیوں رہتے ہو تم؟

نامرد سیرت بن کے تو رہتے نہیں دنیا میں نر
ٹھوکروں کے واسطے ہوتا نہیں مردوں کا سر

لختِ دلِ انساں کھائے اور خونِ دل پیے
تف ہے اس جینے پہ مر مر کے جیے تو کیا جیے

سچ کہو تم ننگِ محکومی سے شرماتے نہیں؟ — کیا تم اپنی عورتوں کے سامنے جاتے نہیں؟

کب نکالو گے تمنائیں دلِ برباد کی؟ — کیا ہوئیں تیغیں تمہارے نامور اجداد کی؟

اے جواں مردو! خدارا باندھ لو سر سے کفن — سر برہنہ پھر رہی ہے عزتِ قوم و وطن

ہاں زمیں کو زیر کر کے آسمانوں پر چڑھو — ہاں بڑھو اے صف شکن شیرو! اٹھو جلدی بڑھو

پاؤں میں تا چند زنجیرِ غلامی کی خراش — صرف اک جنبش، ابھی ہوتی ہیں کڑیاں پاش پاش

میری آوازوں سے کانپ اٹھتا ہے رعونت کا سکوں — جذبۂ غیرت کی آنکھوں میں اتر آتا ہے خوں

شور اٹھتا ہے محض اک وہم ہے دار و رسن — یا تو اب ہم تاج ہی پہنیں گے یا اوڑھیں کفن

کپکپاتی ہے زمیں، اٹھتا ہے ہلکا سا غبار — دوڑنے لگتے ہیں مرکب، بڑھنے لگتے ہیں سوار

طبل کی دوں دوں سے جل اٹھتے ہیں آنکھوں میں چراغ — جھنجھناتے ہیں سلاسل سنسناتے ہیں دماغ

کھلنے لگتا ہے مگر جس وقت پرچم جنگ کا — پہلے بڑھ کر میں حکومت کو یہ دیتی ہوں صدا

اے حمایت گرِ امارت! دیکھ ناداروں سے بھاگ — بھاگ دیوانوں کی خوں آشام تلواروں سے بھاگ

موت کا پیغام ہے بپھرے ہوئے شیروں کا وار — مدعی اک دن یہاں آزادیوں سے ہوشیار

حلق ہے پیاسا ترا منہ جھلسنے کے لیے — تیرے سونے پر ہے اب لوہا برسنے کے لیے

تیرا مطبخ مفلسوں کی بھوک کھا جانے کو ہے — تیرے زر کی سرخیوں میں آگ لگ جانے کو ہے

حریت کی تند لہروں میں ٹھہر سکتا ہے کون؟ — جذبۂ خلقِ خدا کو فتح کر سکتا ہے کون؟

اس کی آنکھیں کھول دے جس [illegible] — جذبۂ خلقِ خدا ہے اصل میں عزمِ خدا

راہ سے اپنی مشیت کو ہٹا سکتا ہے کون؟
عزمِ خلاقِ جہاں کا سر جھکا سکتا ہے کون؟

گونجنے لگتی ہیں جب میری صدائیں مثلِ صور
سر اٹھا کر مسکراتا ہے حکومت کا غرور

معرکہ اور قطرۂ شبنم کا انگاروں کے ساتھ
پنکھڑی اور ناز سے پیش آئے تلواروں کے ساتھ

عقل کا دست سبک رخش جنوں کی باگ پر
قہقہہ خس کا کڑکتی بجلیوں کی آگ پر

ایک مٹی کے دیے کا طنز اور کعبے کا طاق
نرم و نازک آبگینہ اور پتھر سے مذاق

اس تمسخر سے مرے سینے میں لگ جاتی ہے آگ
قلعۂ شاہی کی جانب موڑ دیتی ہوں میں باگ

پھر تو جاتا ہے جدھر میرا جنونِ تند خو
پست پر ہوتی ہیں لاشیں، ہڈیاں، ڈھانچے، لہو

میرے گرد و پیش کی ہنگامہ خیزی الاماں
شور، غوغا، غلغلہ، فریاد، واویلا، فغاں

اللہ اللہ میرے دہشت ناک خونی ولولے
آندھیاں، طوفاں، تلاطم، سیل، صرصر، زلزلے

ابتری، وحشت، تزلزل، طنطنہ، دہشت، فساد
دبدبے، گرمی، کشاکش، ولولے، ہلچل، جہاد

کنگرے ایوانِ شاہی کے جھکا دیتی ہوں میں
قصرِ استبداد کی چولیں ہلا دیتی ہوں میں

دندناتی گنبدِ زریں میں گھس جاتی ہوں میں
چاٹ کر سونے کا پانی آگ برساتی ہوں میں

میرے طوقِ بے گلہ کے سامنے بے اختیار
کانپتا ہے طرۂ طرفِ کلاہِ شہریار

باندھ کر پیماں گدا کی خستہ سامانی کے ساتھ
کھیلنے لگتی ہوں ہولی خونِ سلطانی کے ساتھ

کس سے رکتی ہوں جب اپنی بات پر آتی ہوں میں
سلطنت کے سر کا گودا تک چبا جاتی ہوں میں

زیردستوں کو دلا کر خونِ حاکم سے خراج
قیدیوں کے سر پہ رکھ دیتی ہوں آزادی کا تاج

شعلے کی مانند یوں لیتی ہوں پھر انگڑائیاں — سینۂ ارض و سما سے اٹھنے لگتا ہے دھواں

الاماں ابرِ احسوں پر ورتمرّد، الاماں! — آسمانوں میں تھے دو حرف میں یہ داستاں

جب ازل میں سجدۂ آدم کا اٹھا تھا سوال — ہاں اسی ہلچل کے موقع پر کہ تھا وقتِ جلال

خود خدائے برتر و قہار سے افلاک پر — کی تھی میں نے گفتگو آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر

رعبِ سلطانی سے یہ چہرہ اتر سکتا نہیں — جو خدائی سے لڑے، شاہی سے ڈر سکتا نہیں



# ایسٹ اِنڈیا کمپنی کے فرزندوں سے

کس زباں سے کہہ رہے ہو آج تم سوداگرو — دہر میں انسانیت کے نام کو اونچا کرو

جس کو سب کہتے ہیں ہٹلر بھیڑیا ہے بھیڑیا — بھیڑیے کو مار دو گولی پئے امن و بقا

باغِ انسانی میں چلنے ہی پہ ہے بادِ خزاں — آدمیت لے رہی ہے ہچکیوں پر ہچکیاں

ہاتھ ہے ہٹلر کا رخشِ خود سری کی باگ پر — تیغ کا پانی چھڑک دو جرمنی کی آگ پر

سخت حیراں ہوں کہ محفل میں تمھاری اور یہ ذکر — نوعِ انسانی کے مستقبل کی اب کرتے ہو فکر

جب یہاں آئے تھے تم سوداگری کے واسطے — نوعِ انسانی کے مستقبل سے کیا واقف نہ تھے؟

ہندیوں کے جسم میں کیا روحِ آزادی نہ تھی؟ — سچ بتاؤ کیا وہ انسانوں کی آبادی نہ تھی؟

اپنے ظلمِ بے نہایت کا فسانہ یاد ہے؟ — کمپنی کا پھر وہ دورِ مجرمانہ یاد ہے؟

لوٹتے پھرتے تھے جب تم کارواں در کارواں — سر برہنہ پھر رہی تھی دولتِ ہندوستاں

دست کاروں کے انگوٹھے کاٹتے پھرتے تھے تم — سرد لاشوں سے گڑھوں کو پاٹتے پھرتے تھے تم

صنعتِ ہندوستاں پر موت تھی چھائی ہوئی — موت بھی کیسی تمہارے ہاتھ کی لائی ہوئی

اللہ اللہ کس قدر انصاف کے طالب ہو آج — میر جعفر کی قسم کیا دشمنِ حق تھا سراج؟

کیا اودھ کی بیگموں کا بھی ستانا یاد ہے؟ — یاد ہے جھانسی کی رانی کا زمانہ یاد ہے؟

ہجرتِ سلطانِ دہلی کا سماں بھی یاد ہے؟ — شیرِ دل ٹیپو کی خونیں داستاں بھی یاد ہے؟

تیسرے فاقے میں اک گرتے ہوئے کو تھامنے — کس کے تم لائے تھے سر شاہِ ظفر کے سامنے؟

یاد تو ہوگی وہ مٹیا برج کی بھی داستاں — اب بھی جس کی خاک سے اٹھتا ہے رہ رہ کر دھواں

تم نے قیصر باغ کو دیکھا تو ہوگا بارہا — آج بھی آتی ہے جس سے ہائے اختر کی صدا

سچ کہو کیا حافظے میں ہے وہ ظلمِ بے پناہ — آج تک رنگوں میں اک قبر ہے جس کی گواہ

ذہن میں ہوگا یہ نظارہ [illegible] بھی؟ — یاد تو ہوگا تمہیں جلیاں والا باغ بھی

[illegible] اس سے تمہارا نام کیوں [illegible] ہے؟ — [illegible] دل بھی [illegible] ہے

[illegible] جس کے غم میں دل [illegible] — [illegible] پھیلا یاد ہے

[illegible] کس [illegible] تھے؟ — پوچھ لو [illegible] ہند کے [illegible] دیوار سے

[illegible] سر کو [illegible] — [illegible] کی صدا

آج کشتی اس کے امواج پر کھیتے ہو تم — سخت حیراں ہوں کہ اب کیوں درسِ حق دیتے ہو تم

اہلِ قوت دامِ حق میں تو کبھی آتے نہیں — "نیکی" اخلاق کو خطرے میں بھی لاتے نہیں

لیکن آج اخلاق کی تلقین فرماتے ہو تم — ہو نہ ہو اپنے میں اب قوت نہیں پاتے ہو تم

اہلِ حق روشن نظر ہیں، اہلِ باطل کور ہیں — یہ تو ہیں اقوال ان قوموں کے جو کمزور ہیں

آج شاید مستِ قوت میں تم رہتے نہیں — جس کی لاٹھی اس کی بھینس اب کس لیے کہتے نہیں

کیا کہا انصاف ہے انساں کا فرضِ اوّلیں — کیا فساد و ظلم کا اب تم میں کس باقی نہیں

دیر سے بیٹھے ہو نخلِ راستی کی چھاؤں میں — کیا خدا نا کردہ کچھ موچ آ گئی ہے پاؤں میں

گونج ٹاپوں کی نہ آبادی نہ ویرانے میں ہے — خیر تو ہے اسپ تازی کیا استعا خانے میں ہے

آج کل تو ہر نظر میں رحم کا انداز ہے — کچھ طبیعت کیا بنصیبِ دشمناں ناساز ہے؟

سانس کیا اکھڑی کہ حق کے نام پر مرنے لگے — نوعِ انساں کی ہوا خواہی کا دم بھرنے لگے

ظلم بھولے راگنی انصاف کی گانے لگے — لگ گئی ہے آگ کیا گھر میں کہ چلّانے لگے؟

مجرموں کے واسطے زیبا نہیں یہ شورشیں — کل یزید و شمر تھے اور آج بنتے ہو حسینؑ

خیر اے سوداگرو اب ہے تو بس اس بات میں — وقت کے فرماں کے آگے جھکا دو گردنیں

اک کہانی وقت لکھے گا نئے مضموں کی — جس کی سرخی کو ضرورت ہے تمہارے خون کی

وقت کا فرماں اپنا رخ بدل سکتا نہیں — موت ٹل سکتی ہے اب فرماں ٹل سکتا نہیں

# کسان

جھٹپٹے کا نرم رو دریا، شفق کا اضطراب　　کھیتیاں، میدان، خاموشی، غروبِ آفتاب

دشت کے کام و دہن کو، دن کی تلخی سے فراغ　　دور دریا کے کنارے، دھندلے دھندلے سے چراغ

زیرِ لب ارض و سما میں باہمی گفت و شنود　　مشعلِ گردوں کے بجھ جانے سے اک ہلکا سا دود

وسعتیں میداں کی سورج کے چھپ جانے سے تنگ　　سبزۂ افسردہ پر خواب آفریں ہلکا سا رنگ

خامشی اور خامشی میں سنسناہٹ کی صدا　　شام کی خنکی سے گویا دن کی گرمی کا گلا

اپنے دامن کو برابر قطع سا کرتا ہوا　　تیرگی میں کھیتیوں کے درمیاں کا فاصلہ

خار و خس پر ایک دردانگیز افسانے کی شان　　بامِ گردوں پر کسی کے روٹھ کے جانے کی شان

دوب کی خوشبو میں شبنم کی نمی سے اک سرور　　چرخ پر بادل، زمیں پر تتلیاں، سر پر طیور

پارہ پارہ ابر، سرخی، سرخیوں میں کچھ دھواں　　بھولی بھٹکی سی زمیں، کھویا ہوا سا آسماں

پتیاں مخمور، کلیاں آنکھ جھپکاتی ہوئی　　نرم جاں پودوں کو گویا نیند سی آتی ہوئی

---

یہ سماں اور اک قوی انسان یعنی کاشتکار　　ارتقا کا پیشوا، تہذیب کا پروردگار

طفلِ باراں، تاجدارِ خاک، امیرِ بوستاں　　ماہرِ آئینِ قدرت، ناظمِ بزمِ جہاں

ر، پاسبانِ رنگ و بو، گلشن پناہ　　ناز پرور لہلہاتی کھیتیوں کا بادشاہ

وارثِ اسرارِ فطرت، فاتحِ امید و بیم　　محرمِ آثارِ باراں، واقفِ طبعِ نسیم

صبح کا فرزند، خورشیدِ زر افشاں کا علَم　　محنتِ پیہم کا "پیماں"، سخت کوشی کی "قسم"

جلوۂ قدرت کا شاہد، حسنِ فطرت کا گواہ　　ماہ کا دل، مہرِ عالم تاب کا نورِ نگاہ

قلب پر جس کے نمایاں نور و ظلمت کا نظام　　منکشف جس کی فراست پر مزاجِ صبح و شام

خون ہے جس کی جوانی کا بہارِ روزگار　　جس کے اشکوں پر فراغت کے تبسم کا مدار

جس کی محنت کا عرق تیار کرتا ہے شراب　　اُڑ کے جس کا رنگ بن جاتا ہے جانِ پرورِ گلاب

قلبِ آہن جس کے نقشِ پا سے ہوتا ہے رقیق　　شعلہ جوں جھونکوں کا ہمدم تیر کرنوں کا رفیق

جوں جس کا کلیوں کی انجمن میں باریاب　　جس کے سر پر جگمگاتی ہے کلاہِ آفتاب

لہر کھاتا ہے رگِ خاشاک میں جس کا لہو　　جس کے دل کی آنچ بن جاتی ہے سیلِ رنگ و بو

دوڑتی ہے رات کو جس کی نظر افلاک پر　　دن کو جس کی انگلیاں رہتی ہیں نبضِ خاک پر

جس کی جانکاہی سے ٹپکاتی ہے امرت نبضِ تاک　　جس کے دم سے لالہ و گل بن کے اتراتی ہے خاک

سایۂ دولت کو عطا کرتی ہے نعمے جس کی آہ　　مانگتا ہے بھیک تابانی کی جس سے روئے شاہ

جوں جس کا دوڑتا ہے سعیِ استقلال میں　　لوچ بھر دیتا ہے جو شہزادیوں کی چال میں

جس کے ماتھے کے پسینے سے پئے عز و وقار　　کرتی ہے دریوزۂ تابش کلاہِ تاجدار

سرنگوں رہتی ہیں جس سے قوتیں تخریب کی　　جس کے بوتے پر لچکتی ہے کمر تہذیب کی

جس کی محنت سے مہکتا ہے تن آسانی کا باغ　　جس کی ظلمت کی ہتھیلی پر تمدّن کا چراغ

جس کے بازو کی صلابت پر نزاکت کا مدار — جس کے کس بل پر اکڑتا ہے غرورِ شہریار

دھوپ کے جھلسے ہوئے رخ پر مشقت کے نشاں — کھیت سے پھیرے ہوئے منہ، گھر کی جانب ہے رواں

ٹوکرا سر پر، بغل میں پھاوڑا، تیوری پہ بل! — سامنے بیلوں کی جوڑی، دوش پر مضبوط ہل!

---

کون ہل! ظلمت شکن قندیلِ بزمِ آب و گل — قصرِ گلشن کا دریچہ، سینۂ گیتی کا دل

خوشنما شہروں کا بانی، رازِ فطرت کا سراغ — خاندانِ تیغ جوہر دار کا چشم و چراغ

دھار پر جس کی چمن پرور شگوفوں کا نظام — شامِ زیرِ ارض کو صبحِ درخشاں کا پیام

ڈوبتا ہے خاک میں جو روح دوڑاتا ہوا — مضمحل ذروں کی موسیقی کو چونکاتا ہوا!

جس کے چھو جاتے ہی مثلِ نازنینِ مہ جبیں — کروٹوں پر کروٹیں لیتی ہے لیلائے زمیں

پردہ ہائے خواب ہو جاتے ہیں جس سے چاک چاک — مسکرا کر اپنی چادر کو ہٹا دیتی ہے خاک

جس کی تابش میں درخشانی ہلالِ عید کی — خاک کے مایوس مطلع پر کرن امید کی

جس کا مس خاشاک میں بنتا ہے اک یاد رہیں — جس کا لوہا مان کر سونا اگلتی ہے زمیں

---

ہل پہ دہقاں کے چمکتی ہیں شفق کی سرخیاں — اور دہقاں سر جھکائے گھر کی جانب ہے رواں

اُس سیاسی رتھ کے پہیوں پر جمائے ہے نظر — جس میں آ جاتی ہے تیری کھیتیوں کو روند کر

اپنی دولت کو جگر پر تیرِ غم کھاتے ہوئے — دیکھتا ہے ملکِ دشمن کی طرف جاتے ہوئے

قطع ہوتی ہی نہیں تاریکیِ حرماں سے راہ — فاقہ کش بچوں کے دھندلے آنسوؤں پہ ہے نگاہ

پھر رہا ہے خونچکاں آنکھوں کے نیچے بار بار — گھر کی ناامید دیوی کا شبابِ سوگوار

سوچتا جاتا ہے کس آنکھوں سے دیکھا جائے گا — بے ردا بیوی کا سر، بچوں کا منہ اترا ہوا

سیم و زر، نان و نمک، آب و غذا کچھ بھی نہیں — گھر میں اک خاموش ماتم کے سوا کچھ بھی نہیں

---

" ایک دل، اور یہ ہجومِ سوگواری ہائے ہائے — یہ ستم اے سنگدل سرمایہ داری ہائے ہائے

تیری آنکھوں میں ہیں غلطاں وہ شقاوت کے شرار — جن کے آگے خنجرِ چنگیز کی مڑتی ہے دھار

مفلسوں کے خون میں ڈوبے ہوئے ہیں تیرے ہاتھ — کیا چبا ڈالے گی او کمبخت ساری کائنات؟

ظلم اور اتنا، کوئی حد بھی ہے اس طوفان کی — بوٹیاں ہیں تیرے جبڑوں میں غریب انسان کی

دیکھ کر تیرے ستم اے حامیٔ امن و اماں! — گرگ رہ جاتے ہیں دانتوں میں دبا کر انگلیاں

اِدعائے پیروئ دین و ایماں، اور تو — دیکھ اپنی کہنیاں جن سے ٹپکتا ہے لہو

ہاں سنبھل جا، اب کہ زہرے اہلِ دل کے آب ہیں — کتنے طوفاں تیری کشتی کے لیے بیتاب ہیں



جس کے بازو کی صلابت پر نزاکت کا مدار　　جس کے کس بل پہ اکڑتا ہے غرورِ شہریار

دھوپ کے جھلسے ہوئے رخ پر مشقت کے نشاں　　کھیت سے پھیرے ہوئے منہ، گھر کی جانب ہے رواں

ٹوکرا سر پر، بغل میں پھاوڑا، تیوری پہ بل!　　سامنے بیلوں کی جوڑی، دوش پر مضبوط ہل!

---

کون ہل! ظلمت شکن قندیلِ بزمِ آب و گل　　قصرِ گلشن کا دریچہ، سینۂ گیتی کا دل

خوشنما شہروں کا بانی، رازِ فطرت کا سراغ　　خاندانِ تیغ جوہر دار کا چشم و چراغ

دھار پر جس کی چمن پرور شگوفوں کا نظام　　شامِ ویرانی کو صبحِ درخشاں کا پیام

ڈوبتا ہے خاک میں جو روح دوڑاتا ہوا　　مضمحل ذروں کی موسیقی کو چونکاتا ہوا

جس کے چھو جاتے ہی مثلِ نازنینِ مہ جبیں　　کروٹوں پر کروٹیں لیتی ہے لیلائے زمیں

پردہ ہائے خواب ہو جاتے ہیں جس سے چاک چاک　　مسکرا کر اپنی چادر کو ہٹا دیتی ہے خاک

جس کی تابش میں درخشانی ہلالِ عید کی　　خاک کے مایوس مطلع پر کرن امید کی

جس کا مَس خاشاک میں بنتا ہے اک چادر مہین　　جس کا لوہا مان کر سونا اگلتی ہے زمیں

---

ہل یہ دہقاں کے چمکتی ہیں شفق کی سرخیاں　　اور دہقاں سر جھکائے گھر کی جانب ہے رواں

اس سیاسی رتھ کے پہیوں پر جمائے ہے نظر　　جس میں آ جاتی ہے تیری کھیتیوں کو روند کر

اپنی دولت کو جگر پر تیرِ غم کھاتے ہوئے　　دیکھتا ہے ملکِ دشمن کی طرف جاتے ہوئے

قطع ہوتی ہی نہیں تاریکیٔ حرماں سے راہ　　فاقہ کش بچوں کے دھندلے آنسوؤں پر ہے نگاہ

پھر رہا ہے خونچکاں آنکھوں کے نیچے بار بار　　گھر کی نا امید دیوی کا شباب سوگوار

سوچتا جاتا ہے کس آنکھوں سے دیکھا جائے گا ‏ ‏ بے ردا بیوی کا سر، بچوں کا منہ اترا ہوا

سیم و زر، مال و منال، آرام و غذا کچھ بھی نہیں ‏ ‏ گھر میں اک خاموش ماتم کے سوا کچھ بھی نہیں

---

ایک دل، اور یہ ہجومِ سوگواری ہائے ہائے ‏ ‏ یہ ستم اے سنگدل سرمایہ داری ہائے ہائے

تیری آنکھوں میں ہیں غلطاں وہ شقاوت کے شرار ‏ ‏ جن کے آگے خنجرِ چنگیز کی مڑتی ہے دھار

بیکسوں کے خوں میں ڈوبے ہوئے ہیں تیرے ہاتھ ‏ ‏ کیا چبا ڈالے گی او کمبخت ساری کائنات؟

ظلم اور اتنا کوئی حد بھی ہے اس طوفاں کی ‏ ‏ بوٹیاں ہیں تیرے جبڑوں میں غریب انساں کی

دیکھ کر تیرے ستم اے حامیِ امن و اماں ‏ ‏ گرگ رہ جاتے ہیں دانتوں میں دبا کر انگلیاں

ادعائے پیروئ دین و ایماں، اور تو ‏ ‏ دیکھ اپنی کہنیاں جن سے ٹپکتا ہے لہو

ہاں سنبھل جا اب کہ زہرے اہلِ دل کے آب ہیں ‏ ‏ کتنے طوفاں تیری کشتی کے لیے بیتاب ہیں



# مہاجن اور مفلس

## مہاجن

قد کی لمبائی سے اک حد تک کمر جھکی ہوئی
سر پہ چٹیا، مردہ چوہے کی طرح سوکھی ہوئی

دانت میلے، پنڈلیاں پیچیدہ، دھوتی داغدار
ناک میں مونچھوں کے گوبھے، پیٹ میں توندی کا غار

سامنے غلے کے بورے، پشت پر الماریاں
تھیلیوں میں کروٹیں لیتی ہوئی زرداریاں

کہنیاں تکیے کے اندر وزن سے دھنستی ہوئی
چست صدری، دائرے پر توند کے کستی ہوئی

جوش لے کر ڈکاریں، دل کو بہلاتا ہوا
دونوں ہاتھوں کو پھیلائے، توند سہلاتا ہوا

ہنس کے غوطے آبِ سرد و گرم میں دیتا ہوا
قرض کے طالب کے دل کا امتحاں لیتا ہوا

غدر کرتا، پے بہ پے تیوری چڑھاتا بار بار
شدتِ حاجت کا اندازہ لگاتا بار بار

کشتیٔ ہستی کو جوئے سیم میں کھیتا ہوا
الٹی سانسیں، فربہی کے بار سے لیتا ہوا

روح کی تاریکی پہ زر کی سرخیاں چھائی ہوئی
بے حقیقت خاک سونا بن کے اترائی ہوئی

کان کے ملنے نمودِ زر کا دم بھرتے ہوئے
سود کے بارے میں کچھ سرگوشیاں کرتے ہوئے

عالمِ اخلاق کو زیر و زبر کرتا ہوا
بے زری کی شام سے اخذِ سحر کرتا ہوا

# مفلس

ضعف سے آنکھوں کے نیچے نیلیاں پھوٹی ہوئی
اوجِ خودداری سے دل پر بجلیاں گرتی ہوئی

لاش کاندھے پر خود اپنے جذبۂ تکریم کی
ملتی چہرے پہ لہریں سی امید و بیم کی

عزتِ اجداد کے سر پر دمادم ٹھوکریں
رعشۂ آواز پر لفظوں کی پیہم ٹھوکریں

چہرۂ افسردہ پر ٹھنڈا پسینہ شرم کا
سست نبضیں، بھیک کا لہجے کے اندر ٹھیکرا

قرض کی درخواست کی الجھی ہوئی تقریریں
کپکپی اعصاب کی، بے چین دل کی لرزشیں

اک طرف حاجت کی شدت، اک طرف غیرت کا جوش
نطق پر حرفِ تمنا، دل میں غصے کا خروش

حسرتِ مژگاں کے زیرِ سایہ، ناداری کی رات
جوہرِ انسانیت جوڑے ہوئے آنکھوں میں ہات

سانس دہشت سے زمیں کی آسماں روکے ہوئے
مفلسی مردانہ لہجے کی عناں روکے ہوئے

لب کی خشکی، رخ پہ زردی، آنکھ شرمائی ہوئی
چشم و ابرو میں خودی کی آگ کملائی ہوئی

نفس میں شیرانہ تیور، آرزو، روبہ مزاج
احتیاج و احتیاج و احتیاج و احتیاج



# ماتمِ آزادی

اے ہمنشیں! فسانۂ ہندوستاں نہ پوچھ — رودادِ جامِ کشتیٔ پیرِ مغاں نہ پوچھ

ربط سے کیوں بلند ہوئی ہے فغاں نہ پوچھ — کیوں باغ پر محیط ہے ابرِ خزاں نہ پوچھ

کیا کیا نہ گل کھلے روشِ فیضِ عام سے

کانٹے پڑے زباں میں پھولوں کے نام سے

پیدا ہوئیں وہ نیم جو ٹھنڈی ہوا چلی — گم ہو گئی شمیم جو بادِ صبا چلی

انگریز نے وہ چال بہ زورِ دغا چلی — برپا ہوئی برات کے گھر میں چلا چلی

خوں میں بہار کے آتے ہی بہ گیا

اترا جو طوق اور کسی دم گھٹ کے رہ گیا

جھومی گھٹا، فضا سرور آمیز ہو گئی　　کھولی خوشی نے زلفِ غم انگیز ہو گئی

مچلی نسیم عقل، جنوں خیز ہو گئی　　سائے میں دھوپ اور بھی کچھ تیز ہو گئی

یارا، چلی جو سرد ہوائیں تو چڑھ گیا

درماں ہوا تو دردِ جگر اور بڑھ گیا

اک دل نشیں کلی جو سرِ باغ کھل گئی　　تو خاک میں لطافتِ گلزار مل گئی

یہی قبائے زخم تو ملدا اور چھل گئی　　ٹھہرا جو دل تو صرکی مسادہل گئی

تسم اُدھر گہر، ورقِ گل یہ جڑ گئی

گلزار زندگی پر اِدھر اوس پڑ گئی

ناچے کے تو شورِ فغاں دور تک گیا　　کشتی ملی تو خیرے دریا بجک گیا

تبسم گری، دلِ سمس و سر دیک گیا　　بوندیں پڑیں تو اور بھی گلشن دہک گیا

اپنا گلا جو دستِ ترحم سے چھٹ گیا

تلوار سے بچا تو رگِ گل سے کٹ گیا

دولت ملی تو اور بھی نادار ہو گئے　　صحت ہوئی نصیب تو بیمار ہو گئے

اترا جو بار اور گراں بار ہو گئے　　آزادیوں ہوئے کہ گرفتار ہو گئے

پگھلا جو آسماں تو زمیں سنگ ہو گئی

پو یوں پھٹی کہ صبح تمیں دنگ ہو گئی

باطل ہوا جو خوف تو دل اور ڈر گیا    بھیگیں مسیں تو زیست کا منہ اور اتر گیا
پایاب عمر کا پیمانہ بھر گیا    پرساں ہوئے مسیح تو بیمار مر گیا

نغمے چھڑے تو شورشِ بیکار رہ گئے
گونجے جو راگ تیغ کی جھنکار رہ گئے

چہکے جو اعتماد کے گلزار میں طیور    بے اعتمادیوں کا گیا شور دور دور
دوڑا رخِ فسردہ پہ جب زندگی کا نور    دی موت نے صدا کہ "کمیتے تری حضور"

باقی رہے جگہ نہ کوئی موت کے لیے
لونڈی سبھا میں آئی ہے ڈنڈوت کے لیے

فتنے مٹے تو اس کی دولت نہیں رہی    انساں کی وہ قدر وہ قیمت نہیں رہی
حاصل ہوا عروج تو عزت نہیں رہی    پائی جو حریت تو حرارت نہیں رہی

جب روزگار گرم ہوا سنگ ہو گئے
وسعت ملی تو اور بھی دل تنگ ہو گئے

چھٹکی جو چاندنی تو بڑھی ظلمتوں کی شان    بازار جب کھلا تو ہوئی بند ہر دکان
چھیڑے جو راگ سر پہ کڑکنے لگی کمان    چھت کی لگی جو ڈاٹ تو شق ہو گیا مکان

درماں سے اور دل ہمہ تن درد ہو گیا
پھوٹی کرن تو صبح کا منہ زرد ہو گیا

شادی ہوئی تو غم کے مزاے لٹا دیے — کچھ یوں دیے جلائے کہ دل ہی بجھا دیے

سہرا بندھا تو شرم کے پردے اٹھا دیے — مہندی لگی تو خون کے دریا بہا دیے

دولہا نے تو حد مسرت سے بڑھ گئے

گھوڑے کے لات مار کے سولی پہ چڑھ گئے

دیکھے تو سوز موج تکلم نہیں رہا — چہکے تو لحن ساز ترنم نہیں رہا

لپکے تو رقص و رنگ و تبسم نہیں رہا — مہکے تو بوئے گل کا تلاطم نہیں رہا

کاسے جو تار دیو مس بولے لگا

جیسے ہوئے جو لعب تو رن لولے لگا

ابھرے تو جوش بادہ گساراں نہیں رہا — بادل گھرے تو رنگ بہاراں نہیں رہا

آئیں کھلیں تو رقص نگاراں نہیں رہا — لوٹ کھلی تو مجمع یاراں نہیں رہا

کوئی سبیلِ بادہ پرستی نہیں رہی

مستی کی رات آئی تو مستی نہیں رہی

جب باغبانِ قوم ظفر مند ہو گیا — ہر برگ نرم خاک کا پیوند ہو گیا

عاشق جو وصل یار سے خورسند ہو گیا — داغ جگر داغ یہ دل مند ہو گیا

اترا بخار عقل کو طاعون ہو گیا

پیدا ہوا لہو تو جگر خون ہو گیا

بخیہ ہوا تو اور بھی چادر اُدھڑ گئی　　بندھن کھلے تو جسم کی رگ رگ جکڑ گئی
بھرنے لگے جو شہر تو بستی اجڑ گئی　　ٹوٹی رسن تو عقل میں زنجیر پڑ گئی

طاقت ملی تو کوئی توانا نہیں رہا
رسا جو میہ تو کھیت کا دانا نہیں رہا

بارش ہوئی زمین دندک کر اُبل گئی　　اودی گھٹا اٹھی تو ہری دوب جل گئی
ابھری حیات موت کے سانچے میں ڈھل گئی　　ما نہیں پڑیں گلے میں کہ تلوار چل گئی

آبِ لقا سے زہر کی لہریں ابل پڑیں
بوسے لیے تو منہ سے زبانیں نکل پڑیں

دشمن گئے تو دوست بنے دشمنِ وطن　　شبنم جو پڑی تو کھول گئے لالہ و سمن
سنکی ہوائے سرد تو کجلا گیا چمن　　خلعت کی تہہ کھلی تو برآمد ہوا کفن

نغمے چھڑے تو شورِ سرِ بام مچ گیا
چٹکی کلی تو باغ میں کہرام مچ گیا

ہر موئے زلف اینٹھ گیا، مار بن گیا　　ہر مہر کا خطیب جفاکار بن گیا
ہر صبح کا رسول، شبِ تار بن گیا　　ہر لوچ اک اُٹھی ہوئی تلوار بن گیا

دل کی نگاہ طور سے بے طور ہو گئے
ہم نوجواں ہوتے ہی کچھ اور ہو گئے

سکھ نے گرو کے نام کو بٹہ لگا دیا — مندر کو برہمن کے حیل نے گرا دیا

مسجد کو شیخ جی کی کرامت نے ڈھا دیا — مجنوں نے بڑھ کے پردۂ محمل جلا دیا

اک سوئے ظن کو غلغلۂ عام کر دیا

مریم کو خود مسیح نے بدنام کر دیا

سکوں کے انجمن میں خریدار آ گئے — سیٹھوں کے خاندان وفادار آ گئے

کھدر پہن کے بداطوار آ گئے — در پر سفید پوش سیہ کار آ گئے

تاریکیوں کو چھوڑ کے روشن جبیں گئے

جو لوگ آسماں تھے زیرِ زمیں[1] گئے

پل بھر میں سونے دشت جنوں مڑ گیا سماج — اپنے وطن کی شرم نہ اپنے گرو کی لاج

رسمیں بدل گئیں، نہ وہ بالا ہوا رواج — وہ گفتگو رہی نہ وہ لہجے، نہ وہ مزاج

گھر اپنا گھر گرہست ہی خود موسنے لگی

حد ہے زبانِ دیو پری چوسنے لگی

چلنے لگی لعنت یہ چھری انتقام کی — چھا ٹی گئیں تمام جو لطفیں تھیں کام کی

رحمٰن ہی کی بات چلی اور نہ رام کی — گدی سے کھینچ لی گئی جو زباں تھی عوام کی

حیواں تو کھلا گئے منہ کھولنے لگے

انساں بولیاں وہ نئی بولنے لگے

[1] under ground

بخیہ ہوا تو اور بھی یاور اُدھڑ گئی　　بندھن کھلے تو جسم کی رگ رگ جکڑ گئی
بھرے لگے جو شہر تو بستی اُجڑ گئی　　ٹوٹی رسن تو عقل میں زنجیر پڑ گئی

طاقت ملی تو کوئی توانا نہیں رہا
رسا جو بیعہ تو کیفیت کا دانا نہیں رہا

بارش ہوئی رہیں دنبک کر امل گئی　　اودی گھٹا اٹھی تو ہری دوب جل گئی
ابھری حیات، موت کے سانچے میں ڈھل گئی　　بانہیں پڑیں گلے میں کہ تلوار چل گئی

آبِ لقا سے زہر کی لہریں ابل پڑیں
بوسے لیے تو منہ سے زبانیں نکل پڑیں

دشمن گئے تو دوست ہے دشمنِ وطن　　شبنم جو پی تو کھول گئے لالہ و سمن
سنکی ہوائے سرد تو کجلا گیا چمن　　خلعت کی تہہ کھلی تو برآمد ہوا کفن

نغمے چھڑے تو شورِ سرِ بام مچ گیا
چٹکی کلی تو باغ میں کہرام مچ گیا

ہر موئے زلف اینٹھ گیا، مار بن گیا　　ہر مہر کا خطیب حفاکار بن گیا
ہر صبح کا رسول، شبِ تار بن گیا　　ہر لوچ اک اُبی ہوئی تلوار بن گیا

بدلی نگاہ طور سے بے طور ہو گئے
ہم نوجواں ہوتے ہی کچھ اور ہو گئے

غدار تھے جو کل وہ محبِ وطن ہیں آج — بدخواہِ باغ ہمدمِ سرو و سمن ہیں آج

کل تک تھے جو سموم، نسیمِ چمن ہیں آج — خسرو کے جو غلام تھے وہ کوہکن ہیں آج

لچھمن کا دل ہے شدتِ غم سے پھٹا ہوا

در پر ہے رام چندر کے راون ڈٹا ہوا

مفسد ہیں فوج اس کے سالار آج کل — ڈاکو ہیں سیم و زر کے نگہدار آج کل

زاغ و زغن ہیں مطربِ گلزار آج کل — افسر ہیں بلبلوں کے چڑیمار آج کل

چنگیز خاں ہیں عیسیِٰ دوراں بنے ہوئے

کانٹے ہیں چوبِ خیمۂ بستاں بنے ہوئے

برطانیہ کے حامی غلامانِ خانہ زاد — دیتے تھے انگلیوں سے جو حبِ وطن کی داد

جن کی ہر ایک ضرب ہے اب تک سروں کو یاد — وہ آئی سی ایس اب بھی ہیں خوش وقت و بامراد

شیطان ایک رات میں انسان بن گئے

جتنے نمک حرام تھے کپتان بن گئے

سینوں سے اٹھ رہی ہے وہی بے دلی کی بھاپ — اب بھی بغل میں پُن کو دبائے ہوئے ہے پاپ

ماتھے پہ اب بھی "دولتِ طاغوت" کی ہے چھاپ[1] — بیٹے ہیں اس کے آج بھی ہم لوگ اور وہ باپ

آزادیاں ہیں لوٹے غلامی لیے ہوئے

اب بھی سروں پہ تاج ہے سایہ کیے ہوئے

[1] common wealth

(۶۰)

پھر گرم ہے فساد کا بازار دوستو — سرمایہ پھر ہے برسرِ آزار دوستو
تا کے یہ خوفِ اندک و بسیار دوستو — تلوار، ہاں اُٹھی ہوئی تلوار دوستو

جو تیر تر ہو خونِ امارت کو چاٹ کر
رکھ دے جو سیم و زر کے پہاڑوں کو کاٹ کر

(۶۱)

بل کھا رہے ہیں دہر میں پھر سیم و زر کے ناگ — گونجے ہوئے ہیں گنبدِ گرداں میں غم کے راگ
پھر موت رخشِ زیست کی تھامے ہوئے ہے باگ — تا آسماں بلند ہو اے زندگی کی آگ

فتنے کو اپنی آنچ کے جھولے میں جھونک دے
ہاں پھونک دے قبائے امارت کو پھونک دے

(۶۲)

اے دوستو فرات کے پانی کا واسطہ — آلِ نبی کی تشنہ دہانی کا واسطہ
شبیر کے لہو کی روانی کا واسطہ — اکبر کی ناتمام جوانی کا واسطہ

بڑھتی ہوئی جواں امنگوں سے کام لو
ہاں تھام لو حسین کے دامن کو تھام لو

(۶۳)

آئینِ کشمکش سے ہے دنیا کی زیب و زیں — ہر گام ایک بدر ہو ہر سانس اک حنین
بڑھتے رہو یوں ہی پئے تسخیرِ مشرقین — سینوں میں بجلیاں ہوں رباؤں پہ یا حسین

تم حیدری ہو سینۂ اژدر کو پھاڑ دو
اس خیبرِ جدید کا در بھی اکھاڑ دو

(۶۴)

جاری رہے کچھ اور یونہی کاوشِ ستیز — ہر وار لے پناہ ہو ہر ضرب لرزہ خیز
وہ فوجِ ظلم و جور ہوئی مائلِ گریز — اے جوش اور گرم ہو، لے نبض اور تیز

عفریتِ ظلم کانپ رہا ہے اماں نہ پائے
دیوِ فساد کانپ رہا ہے اماں نہ پائے

تاخیر کا یہ وقت نہیں ہے دلاورو ۔۔ آواز دے رہا ہے زمانہ بڑھو بڑھو
ایسے میں بازہ پر ہے جوانی بڑھے چلو (۶۵) گرجو مثالِ رعد گرج کر برس پڑو
ہاں زخم خوردہ شیر کی ڈھکار دوستو
جھنکار، ذوالفقار کی جھنکار دوستو!

اے حاملانِ آتشِ سوزاں بڑھے چلو ۔۔ اے پیروانِ شاہِ شہیداں بڑھے چلو
اے خاتمانِ صرصر وطوفاں بڑھے چلو (۶۶) اے صاحبانِ ہمتِ یزداں بڑھے چلو
تلوار شمرِ عصر کے سینے میں گھونک دو
ہاں جھونک دو یزید کو دوزخ میں جھونک دو

دیکھو وہ ختم ظلم کی حد ہے بڑھے چلو ۔۔ اپنا ہی خود یہ وقتِ مدد ہے بڑھے چلو
بڑھنے میں عزتِ اب وجد ہے بڑھے چلو (۶۷) وہ سامنے حیاتِ ابد ہے بڑھے چلو
الٹے رہو کچھ اور یونہی آستین کو
الٹی ہے آستیں تو پلٹ دو زمیں کو

(۶۸)
اے جانشینِ حیدرِ کرار۔۔۔ المدد
اے منچلوں کے قافلہ سالار المدد
اے امرِ حق کی گرمئ بازار المدد
اے حسنِ زندگی کے خریدار المدد

---

دنیا تری نظیرِ شہادت لیے ہوئے
اس تک کھڑی ہے شمعِ ہدایت لیے ہوئے

# افکارِ تازہ



مناجات

کھوکھلے دعوے

کیا گل بدلی ہے

آگ

لافانی حروف

خطاب بصدرِ پاکستان

تلاشی

مرثیہ عظمتِ قلم

# مُناجات

یہ پھیلا ہوا پُر طلسمی سماں[1] — یہ بجلی کی ضَو، یہ اگر کا دھواں
اگر کے دھوئیں میں یہ رقصاں شمیم — مہکتی فضا میں چھلکتی نسیم
یہ شیشوں سے چھنتی ہوئی دلبری — سیہ تاب ضَو، اگر کی روشنی
سیاہی کے اندر جھلکتے نجوم — جہالت کی چادر میں جیسے عُلوم
سمٹتی ہوئی ظلمت، ہمکتی سی ضَو — ملاحت کے مانند صباحت کی رَو
سکوں میں رواں اس فضا میں مہک — سیاہی کی چادر میں گدلا سا رنگ
فضا میں بھی مسکراتی ہوئی — صداقت پہ برساتی ہوئی
صباحت، طہارت، نشاط، امنگ — تقدس، تبسم، ترنم، ترنگ
سموئی فضا میں ہے ظلمت کا نور — یہ آوازِ مردم، یہ بانگِ طیور
مگر ایک آواز، آوازِ دور — مرے کان میں آ رہی ہے ضرور
یہ آواز قرنوں سے چھائی ہوئی — مجھے شعلوں کو جلاتی ہوئی
کلیجے سے دل کو لگائے ہوئے — دماغوں سے دامن بچائے ہوئے
گرجتی، چمکتی، لپکتی ہوئی — زمانے کے اوراق الٹتی ہوئی
روایت کی شمعیں جلائے ہوئے — درایت کی مشعل بجھائے ہوئے

---

[1] اس نوعیت کا ایطا مرے نزدیک مُباح ہے۔

چلی آ رہی ہے مرے کان میں
محلتی روایت کے ہیجان میں
میں سمجھا کہ یہ کس کی آواز ہے
اس آواز میں سوز ہے ساز ہے
دیکھوں اگر میں تو سمجھے گا کون
مجھے صبح آوازیوں دے گا کون
یہ میرے بزرگوں کی آواز ہے
وہی سوز ہے اور وہی ساز ہے
کہ آمائے سجدہ ہیں گرمِ سخن
خداموش اے زمیں و زمن
ذو الکرم و ذو القدس و ذو الاحتشام
وہ آ کہ تھے مردانِ کرام
تواضع شعارانِ گردن فراز
وہ اصحابِ پرور وہ اعدا نواز
رموزِ سخن شاعرانِ کبار
یہ اوجِ سخا، ابرِ گہربار
وہ ذی جاہ اربابِ سیف و قلم
وہ شائستہ مردانِ جود و کرم
یہ سجدہ گاہ عزت یہ بزمِ انکسار
وہ مسند نشینانِ اوجِ وقار
وہ اصحابِ سنجیدہ حرف و ضرب
وہ اربابِ فہمیدہ جشن و طرب
یہ میدانِ جوش و یہ ایوانِ صریر
یہ خلوت امیر و یہ جلوت فقیر
یہ گردابِ صبح یہ کشتی ہلال
یہ گلگشتِ جلال و یہ گلگشتِ جمال
یہ روئے ضعیفانِ حسنِ ناتواں
یہ کوئے ملالِ ستم بے اماں
کہ الستۂ زلفِ الحاد جوش
وہ آیا ہیں اس وقت گرمِ خروش
یہ صنعت ہے صانع کی محکم دلیل
دو عالم ہیں اک صنعتِ بے عدیل
کہ اک نقش ہے آسمان و زمیں
نہیں اس میں جائے چنان و چنیں
کہ ہر نقش تحت ہے نقاش پر
اگر صاحبِ فہم ہے غور کر
گرفتارِ معلول، علت بھی دیکھ
مجازات بیا حقیقت بھی دیکھ
حدوث و قدم کی قرابت بھی دیکھ
حداثت کے ماطر قدامت بھی دیکھ
عقیدت کے ایواں میں گردن جھکا
خدائے دو عالم پہ ایمان لا
ان آیاتِ آئینۂ ذات کو
جو شاعر ہے تو دیکھ آیات کو
یہ روئے مریضاں محالات ہیں
یہ جتنے بھی نامدہ آیات ہیں
محالات جتنے ہیں آیات میں
اور اُن کو جو میرِ شمامات ہیں

یہ سب ایک ہی اصل کے ہیں جہات　　حکایات آیات اسماء صفات

حکایات آیات اسماء صفات　　حکیموں کے نزدیک ہیں عینِ ذات

جو سالک ہے تو دیکھ آیات کو　　ان آیاتِ آئینۂ ذات کو

یہ تاسدۂ شبنم یہ قصیدۂ آب　　یہ گل ریز گلشن یہ گل گوں سحاب

یہ سیمائے صبحِ نیلوفری　　یہ برجستہ شکلیں یہ خوبانِ تری

یہ سناٹوں یہ چڑیوں کی چہکاریاں　　یہ فرشِ سماعت یہ گلکاریاں

یہ پتوں یہ گنبدوں کی تیز چمک　　یہ آڑی پھواریں یہ بانکی دھنک

یہ کوہستاں آبشاروں کے تار　　یہ آبِ رواں کا تبسم دل نوار

یہ اعلان و اظہار و کشف و ظہور　　یہ دُرّاج و طاؤس و مرغ و طیور

یہ ذرات و انجم یہ شمس و قمر　　یہ دُر ہائے تاباں یہ گل ہائے تر

یہ راتوں سے دن اور دنوں سے یہ رات　　یہ نہروں کی لہروں میں موجِ حیات

یہ قوس و صورکاریِ کہکشاں　　قضا و قدر کی یہ انگڑائیاں

یہ جوئے خراماں یہ تودۂ حق　　گل و سنبل و نرگس و نسترن

اُفق پر یہ رنگیں شفق کا ظہور　　نگارِ ازل کے تبسم کا نور

یہ بیلیں حقیقت کی زلفِ دراز　　یہ بحرِ مشیت کی اک موجِ ناز

یہ ذروں کی مٹھی میں سو آفتاب　　یہ موجوں کے عقدوں میں روحِ سحاب

یہ گنبدوں میں عالی دری و دراع　　یہ بحروں میں آسودہ دلبستہ باغ

خیابان و بستان و کوہ و کمر　　یہ لؤلؤ و مرجان و لعل و گہر

جو سالک ہے تو دیکھ آیات کو　　ان آیات محمودۂ ذات کو

محلِ رکوع و مقامِ سجود　　دلائل سے بالائے نام و وجود

دلائل میں یہاں ہیں سو عیبِ جوتش

کرایاں سے ایمانِ بالغیب جوتش

حکیمانہ اعداد کو دوں سوات　　اِس اسلاق کی لاؤں کس طرح تاب

تناؤں ذکم میں ہیں میں دو میں　　کسی کی ہو پیری کی یہ ہمت نہیں

کجائے ارشاد و کجا آدوالست　　تحلات مردگاں گرفتِ صلات

تو میرا خدائے زمین و زمن  تری سمت پھرتا ہے رُوئے سخن
اگر تو حقیقت میں موجود ہے  مدار و حقیقت کا مقصود ہے
نیا ہے بلندی و پستی تو ہی  ہمہ ہست بادا آں چہ ہستی تو ہی
تو یار ہے، بپاس رگِ جاں میں  بہ ظلِ ہدایت، بہ مشعلِ یقیں
برقصِ نسیم و برنگِ چمن  بروئے نگاراں گل پیرہن
بصباحتِ العارضِ خوباں سحر  بلعلِ نگارینِ ترکانِ دہر
بابروئے غلماں، برخسارِ حور  بآبِ طہور و بتابِ قصور
بنورِ نعیم و بنارِ جحیم  بارباب خلعت، باہلِ گلیم
بطعیانِ چنگ و بنالوانِ گل  بادائے بلبل، بسیمائے گل
بنطقِ سلیس و بلیغِ سلیم  بنصرِ مجاہد، بحرفِ حکیم
بپیکر تراشندگانِ دمشق  بسالا ملسانِ طرفِ حمص
بمدہوشانِ کیف و ثبات  بکیسِ لسانِ نگاراں سحوات
بتسبیح و تہلیلِ کرّو بیاں  بآہنگِ پیکرِ راستِ گراں
بحقِ تمامیِ اولیائے کرام  برفتاریِ حوریانِ خیام
بسوزِ گدایاں، بشانِ شہاں  بعشقِ کریماں، بحسنِ بتاں
بعجزِ مساماتیانِ کہن  بتکرارِ الستِ اہرمن
بصبحِ خوشِ الوارثِ رشدار  بشب ہائے تاریکِ اختر شمار
برخسارِ یوسف، بمنطقِ کلیم  بعزمِ خلیل و بخلقِ عظیم
بایمائے حوّائے محاذ و کلام  باغوائے آدم علیہ السّلام
بعصیانِ ابلیسِ اوّلیں  بتیغِ یقیں، عدوئے مشیں
بارمانِ حفظِ خیال و نگاہ  بسیلانِ عمدوان و دمِ گناہ
بمستورِ جبر و بمحجوبِ زشت  بماندہِ کعبہ، بخششِ کنشت
بدردِ جوان مرگیِ اسیر  بحورِ دعاہائے شمشیر گیر
بسوزِ طویلِ دلِ بیوگاں  باوقاتِ سوریِ محنت کشاں
بفریادِ عشاقِ مستِ وم دید  بآہِ یتیماں مقتولِ عہد

باسبابِ درد و غم اندیشگی — تحسّر و حزن و گدا پیشگی
بعشرت پرستیِ اہلِ امیر — بعصمت فروشیِ دختِ فقیر
بفریادِ دشنام و آہِ سحر — بسربادیِ قسمتِ محتقر
بحالِ حدوث و بشانِ قدم — بنورِ مدینہ بشمعِ حرم
بزلفِ سیاہِ بتانِ حسیں — بموئے سفیدِ بزرگانِ دیں
بترتیبِ مجروحِ امّ الکتاب — بتاراجیِ کشورِ نو تراث
بمکر و دعائے ظلوم و جہول — بسوگِ بتول و بمرگِ رسول
برفتارِ صد لشکرِ اشقیا — بہ راہِ سقیفہ سوئے کربلا
بدل خستگانِ فشارِ حیات — بلب تشنگانِ کنارِ فرات
بیاسِ شہیدانِ بدر و حنین — بمرگِ مسیح و بخونِ حسین
خدایا، بہ آہِ جگر خستگاں — الٰہی، بسوزِ دلِ شاعراں
نہ دولت، نہ مدحت، نہ تاجِ شہی — فقط روشنی روشنی، روشنی
نہ بندے کو دی قدر و ذی جاہ کر — بس اک ذاتِ مطلق سے آگاہ کر
نہ اورنگ و افسر نہ مُہر و عصا — مجھے علم کی بھوک ہے داورا
•نشستہ ناتستہ دریں دیرِ گم — تحیر گرفت آستیم کہ قم
دریں ورطہ کشتی فرو شد ہزار — کہ پیدا نشد تختہ بر کنار
الٰہی، مری عقلِ اسرار بار — زمانے سے ہے در پئے کشتِ زار
مری فکر کب سے ہے سرگرمِ کار — لیے اسی جھولی میں لیل و نہار
نظر میں شریعت کو رکھے ہوئے — طریقت کے اثمار چکھے ہوئے
بساطِ فلک کو سنوارے ہوئے — بساطِ زمیں کو ابھارے ہوئے
رواں و دواں سینہ تانے ہوئے — بلندی و پستی کو چھانے ہوئے
خرافات کی دھار موڑے ہوئے — ہزاروں طلسموں کو توڑے ہوئے
حکایاتِ پیشیں کو کاٹے ہوئے — اساطیر کا خوں چاٹے ہوئے
حقائق کے موتی نکالے ہوئے — ہزاروں سمندر کھنگالے ہوئے
ہزاروں پہاڑوں پہ کوندے ہوئے — کروروں ستاروں کو روندے ہوئے

یقیں بن کے حق تک آئے گا تو — تو اے وہمِ دیرینہ زائل ہو

رہِ کفر کی خاک چھانے گا تو کس

رہا ہے تجھ کو سہارے گا تو کس

۱۹۵ء

---

# کھوکھلے دعوے

قوموں کے تمام دعوے کہ زندگی — اک ہر لا ابال سے پاتی ہے روشنی

تجھ سے علوم و چشمۂ حکمت ہے زندگی — انصاف و عدل و رافت و رحمت ہے زندگی

ہر اک شکم ہے رزق کا وعدہ لیے ہوئے — ہر وعدہ ہے فراغتِ اعلیٰ لیے ہوئے

دنیا یہیں بہشت ہے دار السلام ہے — اک نعمتِ تمام ہے اک فیضِ عام ہے

تقدیر کا غلط ہے کہ پیٹا ہے آدمی — قدرت شفیق ماں ہے بیٹا ہے آدمی

ارض و سماں کا راج دلارا ہے آدمی — ترقیت کی آنکھ کا تارا ہے آدمی

ایک آبشارِ جود ہے اک سیلِ رحمت — شبنم کی طرح نرم ہے قلبِ رعونت

یل مرمری تبسم دہر میں ہوتی ہے مہک — دل امیرِ زندگی کا دھڑکتا ہے دیر تک

مرتی ہے آہِ سرد کو لیلائے زندگی ! — ہوتا ہے چاک سینۂ دارائے زندگی

انسانیت کا درد ہے قدرت لیے ہوئے — شاعر کا عشق ماں کی محبت لیے ہوئے

عشرت کی دھوم دھام ہے ہستی کی ریل پیل — ہستی کا کاروبار ہے اک استعارہ کھیل

پیرِ مغاں کے فیض سے چھلکے ہوئے ہیں جام — ذروں کے دل میں تپش میں خورشید کا پیام

المختصر تمام یہ دعوے کہ آسمان — زندگی ہوئی زمیں پہ اتر کے مہرباں

دل کو حرص، ذات کو محسوس مخلصے — المختصر تمام یہ دعوے یہ غلغلے

بے قدر و بے وجاہت و بے اعتنا ہیں — انسان کی حکمت میں بہت شرمسار ہیں

جھٹلا دیا ہے ان کو مرم کائنات نے

اِن کے منہ پہ تھوک دیا ہے حیات نے

غیر مطبوعہ مجموعوں سے

# کیا گل بدنی ہے

کس درجہ فسوں کار وہ اللہ غنی ہے — کیا موہنی سادگی و سیمیں تنی ہے
انداز ہے یا حدِ نظر گردِ دلبری ہے — آواز ہے یا بربطِ ایماں شکنی ہے
گل کی سی رات ہے یا زلف گھنی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

یہ لے ہے کہ کھلتی ہوئی غنچے کی کمانی — مہکا ہوا یہ تن ہے کہ یہ رات کی رانی
لہجے کی یہ رو ہے کہ برستا ہوا پانی — لرزش میں یہ مژگاں کہ پریوں کی کہانی
یہ سرخیِ لب ہے کہ عقیقِ یمنی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

رخسار ہے رخسار کے پرتو سے زرافشاں — زلفوں میں ستارے ہیں تو آنکھوں میں کماں
مہندی کی سجاوٹ کہ ہتھیلی پہ گلستاں — یا حلقۂ عشاق میں ہے چہرہ تاباں
یا خاتمِ نامدہ یہ ہیرے کی کنی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

سینے پہ یہ پلو ہے کہ اک موجِ حیائی — ماتھا ہے کہ اک صبح کا پرتو ہے سہانی
آنکھیں ہیں کہ بہکے ہوئے دو مست شرابی — پیکر ہے کہ انساں کے سانچے میں گلابی
گیسو ہیں کہ گلنارِ مشکِ ختنی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

کاکل میں پریشانی ہے بیتابیٔ ریحاں
یا سایۂ ظلمات میں ہے چشمۂ حیواں
ہاتھوں پہ ہے یہ چہرہ کہ ہے حاشیۂ قرآں
اور چہرۂ گل رنگ میں غلطاں و حیراں
رنگینیٔ خوں رنگِ یاسمن ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

عشوے ہیں کہ اک موج کمر میں کوند رہی ہے
جیسے لہر ہے کہ بجلی سی کمر میں کوند رہی ہے
انگڑائی کا عالم ہے کہ دھنک گونج رہی ہے
تمکنت ہے کہ برسات یہ کرن جھوم رہی ہے
قامت ہے کہ سایۂ سرو حسیں ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

تن میں ہے وہ خوشبو کہ ہیں گل سر بہ گریباں
چہرے پہ وہ سرخی ہے کہ حیران گلستاں
وہ چال میں ہے لوچ کہ شاخیں ہیں پشیماں
اور لعل گہربار یہ وہ لب ہے کہ غلطاں
وہ لب کہ اک ولولۂ شعلہ زنی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

گردن میں حمائل ہار ہے ہاتھوں میں ہے کنگن
اڑتے ہوئے عشوے ہیں گرجتا ہوا جوبن
جولاں ہے جوانی کے دھندلکے میں اٹھی ہیں
کولہے جو پڑا تو جھومے حشر ہے آتش
گل رنگ شلوکا ہے حنا بار دلی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

جلوت میں وہ تسلیم ہے خلوت میں تحکم
ساحل پہ سسکتی ہوئی موج سینے میں تلاطم
محبوب میں خاموشی ہے شبستاں میں تکلم
جیسے میں تنک آہ ہواؤں میں ترنم
آغوش میں تلوار ہے گھونگھٹ میں سکھی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

ہر نقشِ قدم پر ہے ادا تاج کشائی
ہر گام میں ہے جنبشِ کوثر کی روانی
ہر ایک رگِ مو سے اٹھتی ہے جوانی
اٹھتی ہے مساموں سے یوں بھاپ سی ہلکی
گویا کوئی مہکی ہوئی چادر سی تنی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

آنکھوں میں ہے یہ کھر کیا یاں ہے میرا   عارض پہ ہے یہ حال کہ حوروں کا ہے ڈیرا
پلکوں کی ہے یہ چھاؤں کہ مستی کا سویرا   برح پہ یہ لٹیں ہیں کہ دھواں دھار اندھیرا

قامت پہ یہ نکھرا ہے کہ ہیرے کی انی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

جس طرح دھندلکے میں چمک اک رنگ سا عطا   جیسے کہ سحر کنج میں آہستہ خراماں
جس طرح اُٹھے بام پہ رفعت کا داماں   جیسے کہ دھواں عود کا مندر میں پریشاں

رخسار پہ یوں صبح کی اعصار شگفتی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

اس بس میں بھی پڑتی ہیں حسینوں کی نگاہیں   قدموں کے تلے اس کے جوانی کی ہیں راہیں
اس کی یہ تمنا ہے ملیں پھول سی بانہیں   اصنام کو ممکن ہے کہ ہم حسن سجائیں

گھُٹّی میں پڑی عاشقی و سرمستی ہے
کیا گل بدنی، گل بدنی، گل بدنی ہے

# آگ

آگ یعنی سوزِ جلوت پرور و خلوت نواز     گرمیٔ ذوق و عنصرِ گردوں فراز
سنگِ دل کی کارفرما، بوئے گل کی کارساز     موجِ نور و موجِ رنگ و موجِ نقش و موج ساز

بحرِ مادی ابتدا میں لہروں کی روانی کا نکھار
آج کے مادی ابھراتی حوالی کا نکھار

آگ دانائی تأمل ذوقِ ہستی، آگہی     آگ جولانی حرارت مسکراہٹ روشنی
آگ ہستی سرخوشی، مستی، جوانی، سادگی     آگ گویائی خطابت شاعری پیغمبری

اور صفا کی جلوہ کاری انبیا کی روشنی
کفر کا ایمان، ترسا کے خدا کی روشنی

طاہر و تابندہ و درخشندہ و شفاف برق     زر بکف زریں کمر لعلیں پشواز و لعل فرق
مستِ رفتار و درخشش تاجدارِ عرش و شرق     دل ربا تابندگی خورِ درخشاں سے سبق

نو عروسِ لالہ زار و لیلیٔ پردہ نشیں
شاہدِ شامِ ملیح و دخترِ صبحِ حسیں

خوں کی گردش میں عطا جاں جسم کی رگ میں رواں     تارہ صحرؤں میں عیاں کہلائی آتش فشاں
شمع کی لو میں یقیں گرداب کی رو میں گماں     آگ حرفِ اولیں حظِ خلاقِ جہاں

# لافانی حروف

لکھ رہی ہیں، لکھ رہی ہیں، لکھ رہی ہیں انگلیاں
ذہنِ خالق کی حکایاتِ زندگی کی داستاں

جوت ہیرے کی جگانے کو تلے کے انگ میں
دامنِ تحریریاں کو ڈبو دیتی رنگ میں

روشنائی سے چھلکتے خال و خط کو ڈھالتی
گیسوئے رخسار میں نوکِ قلم کو ڈھالتی

سرمئی سطروں پہ دوڑاتی شعاعِ دل نشیں
سنگِ موسیٰ کو عطا کرتی نقوشِ مرمریں

فکر کو الواستیٔ مسطر کی جوئے سلک پر
سرخوشی میں رقص فرما کر حریرِ کلک پر

چشمۂ حیواں کو چھلکاتی رہِ ظلمات میں
صبح کے مکھڑے کو چھلکاتی اندھیری رات میں

دائروں میں بند کرتی گیسوؤں کے پیچ و خم
سسکیوں کی تھرتھراہٹ، زمزموں کا زیر و بم

بت کدے میں آتشِ الہام بھڑکاتی ہوئی
دل کی تربتیں کھولتی لفظوں کو چھلکاتی ہوئی

اوجِ معنی کو فرازِ کہکشاں دیتی ہوئی
بے زباں افکار کے منہ میں زباں دیتی ہوئی

ولولوں کو معرضِ تحریر میں لاتی ہوئی
لیلیٔ تفصیل کی ہر پور چٹکاتی ہوئی

ذہن سے دھارے کو ساحل کا سکوں دیتی ہوئی
مرمریں پوروں سے ادب کی کشتیاں کھیتی ہوئی

دل سے جوئے تازہ کی بوندوں کو ٹپکاتی ہوئی
روئے قرطاس و قلم پر پھول برساتی ہوئی

ناچتی گاتی تھرکتی، شوخیاں کرتی ہوئی
سینۂ کاغذ میں دل کی دھڑکنیں بھرتی ہوئی

---

۱؎ کورے سرتی کو ناکھ کرات بال کے قابل مانا

اداسی کو تبسموں کی چمک دیتی ہوئی　　ولولوں کے آسمانوں کو دھنک دیتی ہوئی
ظلمتِ باطل کی زنجیریں آستیں جھٹکتی ہوئی　　کلکِ خوشاں سے تخیل کی ردا سیتی ہوئی
عارضِ قرطاس کو نوکِ قلم سے چومتی　　دُور تک، مشرق تک، شمال تک، گگن گماں جھومتی
کامنی میراں برارض و سما کو تولتی　　ذہن کے عقدوں کو لرزاں ماضی کے کھولتی

حبس میں ڈالے سکوتِ تیرہ گلہائے نشاط
لکھ رہی ہیں داستانِ قصرِ تاریخ حیات

کھینچ رہی ہیں سینۂ کاغذ میں سدا و ملور　　ڈھل رہے ہیں دائروں میں لالہ و سرو و طیور
انگلیوں سے گر رہے ہیں زندگی کے آبشار　　سانس میں رچ رہے ہیں فکر حوراں کے ستار
لکھ رہی ہیں لکھ رہی ہیں لکھ رہی ہیں صبح و شام　　موجِ گیتی کے ترانے اوجِ گردوں کے تمام
لکھ رہی ہیں گیت، رویا دیں، ترانے، قہقہے　　ہچکیاں، سرگوشیاں، آنسو، دعائیں، قہقہے

قہقہوں کی گونج میں نغمہ بیت گاتی ہوئی　　آنسوؤں کو موتیوں کے ہار پہناتی ہوئی
یوں رواں ہیں وقت کے سیلاب میں با اشتیاق　　نوح کی کشتی ہے گویا دوشِ طوفاں پر سوار
لکھ رہی ہیں لکھ رہی ہیں لکھ رہی ہیں انگلیاں　　با اعادہ، با اصرار و داستاں در داستاں

پھر چلیں گی انگلیاں حسنِ صداقت کے اماع
جل اٹھیں گے صفحۂ قرطاس میں لاکھوں چراغ
سرمگیں سطروں کی گلیوں میں سجے گی طرۂ مہر
ساحلوں پر جگمگا اٹھیں گے آگاہی کے شہر
تمتما کر قصر پر جل جلائیں گے حروف
تاجِ سلطاں کی دمک پر مسکرائیں گے حروف
جگمگا اٹھیں گے یوں لفظوں میں ڈھالے عمل
شاعروں کی مفلسی شاہوں پہ ہو گی خندہ زن
حرف ساگر یوں دلِ افلاس کے دکھیں گے داغ
جھلملا جائیں گے ایوانِ ادب کے چراغ
دائروں میں رقص کریں گی انگلیاں جس وقت ہم
سر بسر ہو جائیں گے کاغذ پر تخیل کے خیام

اور جب ہم روستائی کو سکھائے گا سعوف — قصر ہائے سنگ میں جائیں گے تب بارِکِ حروف

آئیں گے پھر لشکرِ دوراں کی زد پر فغفور — ان پہ جھپٹیں گے سپیں ان کو جھنجھوڑیں گے شعور

ہو سکتے ارمن و سماکر گائیں گے ان پر گماں — ان کو روندیں گے کروڑوں روسکر ٹوٹے کارواں

ان پہ ہوگا ہتھوڑا وقت پُرا جلال سا — گھس لے گا ان پہ عالم کوب ماہ و سال کا

جاہلوں کی ٹولیاں ان کو گرانے آئیں گی — ان پہ اوچھے ناقدوں کی تیوریاں منڈلائیں گی

ان پہ گرجے گا فقیہانِ سبک سر کا حساب — ان پہ کڑکے گا جمہور سے بادشاہوں کا عتاب

یہ اُسامے جائیں گے تاج و کمر کی دھوپ میں — اُن کو پھینکیں گے مسلح داڑھیوں کے سوپ میں

ان کو مسلیں گی بھیانک ایڑیاں کہسار کی — برچھیاں اُن میں چبھیں گی ماب و ستار کی

ان کو لاکھوں خیرہ سر طوفاں ڈھانے آئیں گے — ان سے لاتعداد مدے ریلے ٹکرائیں گے

ان کو روندیں گی ہزاروں پلٹنیں ظلمات کی — ان کو کھرچیں گی کروڑوں چھپتیاں لمحات کی

ان پہ برسے گی مسلسل آگ کھولی دھول رب
پھر بھی لَو دیتا رہے گا تا ابد ایک حرف

بیتِ اقطابِ سپہر گرداں اُٹھا سکتا ہے کون — کعبۂ فن کار کو دنیا میں ڈھا سکتا ہے کون

کھینچتا ہے دیکھ کر ان کے جیالوں کا جمال — خانقاہوں کا تحمل، بارگاہوں کا جلال

کانپتا ہے انکسارِ طبعِ شاعر کے حضور — بادشاہوں کا تکبر، دیوتاؤں کا غرور

متصل جھکتی ہے مہرِ دولتِ علم و یقیں — ان کے بابِ جانۂ عصیاں پہ عصمت کی جبیں

ان کے لہجے مشعلیں رکھ کر لگا کے طاق میں — گونجتے رہتے ہیں پیہم گنبدِ آفاق میں

قتل ہو کے پر بھی ان کا رتبہ کم ہوتا نہیں — حشر تک اُن کے قلم کا سر قلم ہوتا نہیں

مانگتی ہے بھیک میں گونگی زمیں ان سے زباں — ان سے آنکھیں مانگنے آتا ہے اندھا آسماں

اُن سے ہے میاد گویا ماریں کا ئنات — یہ نگاہِ گیتی و گردوں میں آدارِ حیات

دہر کو ہے مان ان کی جودتِ خلّاق پر — مرحبا ان جانتانِ انفس و آفاق پر

ان کے فرشِ زندگی پر عرش برساتا ہے پھول
ان کے دروازوں کو آکر کھٹکھٹاتے ہیں رسول

اور اُٹھ جاتے ہیں جس دنیا سے اربابِ راز — دیوتا آتے ہیں پڑھنے کو جنازے کی نماز

نوعِ انسانی کبھی ان کو بھلا سکتی نہیں — موت کی آندھی چراغ ان کے بجھا سکتی نہیں

# خطاب بہ صدرِ پاکستان

گذشتہ سال ۲۰ راکتوبر ۱۹۶۶ء کو صدر پاکستان نے ولیکا سیمنٹ فیکٹری کا سنگِ بنیاد رکھا تھا۔ ولیکا ملز کے اربابِ بست و کشاد نے اس موقع پر پڑھوانے کے لیے جوش کے ایک دوست روشن علی بھیم جی کے توسط سے نظم کی درخواست کی۔ جوش نے نظم لکھ کر بھیج دی لیکن انھیں جلسہ میں اس نظم کو پڑھوانے کی جرأت نہ ہوئی۔ یہ نظم اب تک غیر مطبوعہ تھی (م)

۱

اس زمیں پر موتیوں اور آنسوؤں کے درمیاں
مدتوں سے چل رہا ہے زندگی کا کارواں

کتنی صبحیں کھل چکی ہیں گلشنِ آفاق میں
کتنی شامیں ڈھل چکی ہیں وقت کی گہرائی میں

کھل چکے ہیں اس فضا پر آج تک کتنے علم
گڑ چکے ہیں جادۂ ادراک پر کتنے قدم

قیصر و اسفندیار و خسرو و بہرام و دار
کتنے تاجوں کی چمک دیکھے ہوئے ہے رہگزار

ہم غریبوں کی زمینوں پر بصد بار و غرور
چل چکا ہے بارہا کتنے امیروں کا غرور

کتنے ایوانوں کے آگے جھک چکی ہے زندگی
کتنے تخت اپنے سروں پر رکھ چکا ہے آدمی

کھا چکا ہے علم کو کیا کیا جہالت کا حصول
پی چکے ہیں بے سر کتنے ہی فن کاروں کا خوں

ڈس چکا ہے کتنے داناؤں کو نادانوں کا داؤ
پھونک کر ٹھنڈے کیے ہیں کتنی سرخ آنکھوں کے الاؤ

ہیں مفتوحوں کی لاشوں پر منے ہیں جشنِ عام
ہو چکے ہیں نصب کتنے فتح مندوں کے جام

اور اس کے ساتھ کتنے ہی سلاطینِ کبار
کھنڈروں میں پریشاں ہیں آج نامدِ عمار

کل تھی جن رفتار پر تاکوں میں تاب یکساں
آج ویرانوں میں اُن کی اُڑ رہی ہیں دھجیاں

ہم تو کیا تاریخِ انساں بھی گنا سکتی نہیں
کھا چکی ہے کتنے قاہر تاجداروں کو زمیں

جن میں تھی بادِ غرور و تاب دستار و کلاہ
پھر رہے ہیں یونہی مرنے سے وہ گمنام آج آہ

کتنے ایوانوں کو ویراں کر چکا ہے انقلاب
[illegible]

۲

دیکھ کر تاریخِ انساں کی رعونت کے رقم
آج سے میری گزارش ہے یہ صدرِ محترم

آپ کی بابت میں کہہ سکتا نہیں کچھ بالیقیں
آپ کو میں نے کبھی نزدیک سے دیکھا نہیں

سُن رہا ہوں اہلِ دنیا سے مگر یہ غلغلہ
آپ کے سینے میں دل ہے اور دل بھی کھلا ہوا

آپ اُٹھے ہیں کشتِ جاں کی آبیاری کے لیے
آئے ہیں میداں میں خدمت گزاری کے لیے

منصب و ناموس کو آگے بڑھانے کے لیے
عہد کی باقی زمینوں کو جگانے کے لیے

فکرِ نو کے موتیوں کو رولنے کے واسطے
ذہن کے ایوان میں عرفاں کھولنے کے واسطے

ہاں میں واقف ہوں کہ جو لا عیب ہیں ہر جا بجا
آپ بھی انساں ہیں اور بندہ بھی انساں ہے

سو رہی ہے ایسے قدم کو ڈگمگا سکتا نہیں
ہم نہتوں کو کوئی کچھ بھی دکھا سکتا نہیں

۳

اس لیے میں نے یہ لکھا ہے کہ اے میرِ وطن
خدمت و ایثار کی ہے آپ کے دل میں لگن

آپ کی نیت ہے خالص اور ہمت استوار
مرحلے دو ہیں لیکن قیادت کا مدار

اس کہن تاریخ میں سلطاں ہیں ایسے کئی
اس بیاباں میں کئی کھیت ہیں جو جل گئے

سنتے پہلے آپ سن لیں غور سے میری یہ بات
دل یہ جلنے کے لیے دبکی ہوئی شمع ہے رات

آپ کو آگاہ کرتا ہے یہ رندِ بادہ خوار
ملتِ انساں کو سزا دیتا ہے نفسِ اقتدار

بخت کا رشتوں کو بھی بنتا نہیں یہ آبِ جام
اس شرابِ تند کو درکار ہے پتھر کا جام

کاروبارِ اقتدار کو مردِ کامل چاہیے
اہلِ حکمت کا دماغ اور ہیر کا دل چاہیے

یہ جو مسند پر ور حکومت ہے وہ آگ تسلیں
آدمی جس کو چڑھا کر ہوش میں رہتا نہیں

یہ وہ صہبا ہے جو پی لیتی ہے خود انسان کو
صرف دیوتا ہضم کر سکتے ہیں اس طوفان کو

اور اس کے ساتھ یہ بھی کھیل ہوتا ہے حیات
حاکموں کو گھیر لیتے ہیں ستاروں کے حوادث

ہاتھ میں آتی ہے جس کے حکمرانی کی عنان
ریگتی ہے اس کی جانب چاپلوسی کی کمان

ذہن کو ڈستے ہیں جس کے لہجہ ہائے امدار
اِن گھلی میٹھی زبانوں سے خدارا ہوشیار

آپ کا وہ دشمنِ جانی ہے صدرِ مکرمہ میں
بے محابا آپ پر جو معترض ہوتا نہیں

اور جو اوا اپنے دائروں میں صبح و شام
گھاتے رہتے ہیں جواک و رجو تابہ کیام

اُن کو کیا دل بیٹھ جائیں یا اُٹھ جائے زمیں
نام وہ اپنے کھڑے کرتے ہیں اور کچھ بھی نہیں

آپ اس حرگے سے کہہ دیجے کہ اے قومِ لعین
میں فقط خادم ہوں اپنی قوم کا حاکم نہیں

چھین لیتے ہیں حوادث حاکموں کی کرسیاں
خادموں کی مسندیں رہتی ہیں مثلِ کہکشاں

حاکموں کے در گرا دیتی ہے اٹھلا کر زمیں
خادموں کے جھونپڑوں کو زلزلے چھوتے نہیں

حاکموں کے سر سے ٹکراتے ہیں ہمیشہ بالعموم
خادموں پر آسمانوں سے برستے ہیں نجوم

حاکمانِ وقت کی صبحوں کو نگل لیتی ہے شام
خادمانِ خلق کا دُنیا میں رہ جاتا ہے نام

حاکموں کی شمع بس جاتی ہے پل بھر میں دھواں
خادموں کی مشعلوں سے کانپتی ہیں آندھیاں

حاکموں کی گور پہ چادر پہ سڑ لاتے ہیں داغ
خادموں کی قبر پہ جلتے ہیں گھڑوں کے چراغ

نوح کا طوفان بھی اس کو غرق کر سکتا نہیں
جو برائے خلق جیتا ہے وہ مر سکتا نہیں

یہ گرہ میں باندھ رکھیے بات صدر ارجمند
آپ اگر میری نصیحت پر رہیں گے کاربند
پھر تو اس دنیا نے گویا گول میز پا لوح حسا
کارنامے آپ کے دیکھیں گے مثلِ آفتاب

وقت کے ماتھے پہ جھلکے گی یہ سطرِ جاوداں
میر دولت خادمِ اہلِ جہاں تا توش جاں

# تلاشی

جس سے امیدوں میں جلتی آگ ارمانوں میں ہے
اے حکومت، کیا وہ تیرے ان قیدخانوں میں ہے

مدتیں ہیں جسے ڈھونڈ رہی ہے کب سے
تو مرے گھر کی تلاشی لے رہی ہے کس لیے

گھر میں درویشوں کے کیا رکھا ہوا ہے بدنہاد
آ مرے دل کی تلاشی لے کہ بر آئے مراد

جس کے اندر دہشتیں پُر ہول طوفانوں کی ہیں
لرزہ انگیز آندھیاں تیرہ بیابانوں کی ہیں

جس کے اندر آگ ہے اے دشمنِ ہندوستاں
شیر جس میں ہونکتے ہیں کوندتی ہیں بجلیاں

پھوٹتی ہیں جس سے شمعیں اسرار رنگ کی
جس میں ہے گونجی ہوئی آواز طبلِ جنگ کی

جس کے اندر آگ ہے دنیا پہ چھا جائے وہ آگ
مارِ دوزخ کو پسینہ جس سے آ جائے وہ آگ

موت جس میں دیکھتی ہے منہ اس آئینے کو دیکھ
میرے گھر کو دیکھتی کیا ہے مرے سینے کو دیکھ

(۱۵)

اس کی آواز جلاتی ہے سُروں کی مشعل — اس کی رفتار بجھاتی ہے زمیں کی چھاگل

اس کرّے میں کہ عناصر ہیں جہاں گرمِ جدل — معتبر اک نقطۂ انساں ہے باقی مہمل

اس کے معنوں ہی سے فردوسِ عمل ہے دنیا

ورنہ اک واہمۂ موت و جدل ہے دنیا

(۱۶)

عشوۂ زمزمہ حیواں ہے اسی کے دم سے — خاک رقصاں و غزل خواں ہے اسی کے دم سے

دورِ مے جامِ بہاراں ہے اسی کے دم سے — مستیٔ گردشِ دوراں ہے اسی کے دم سے

جس کی جنبش شبستاں میں سویرا ہو جائے

یہ جو اٹھ جائے تو دنیا میں اندھیرا ہو جائے

(۱۷)

کرۂ خاک ہے مدہوش فضا خواب میں ہے — ظلمت آلودۂ غفلت ہے جہاں خواب میں ہے

ثبت تا روزِ سحر لالہ قبا خواب میں ہے — نجم و خورشید و قمر ارض و سما خواب میں ہے

عقدۂ کون و مکاں عقدہ کشا ہے انساں

اس سراپے میں فقط جاگ رہا ہے انساں

(۱۸)

اس کی تخییل کے حلقے میں جہاں رقصاں ہے — نغمہ بر لب ہے مکاں، دورِ زماں رقصاں ہے

خمِ گیسوئے لیلیٰ اسرار نہاں رقصاں ہے — اس کی انگڑائی میں روحِ دو جہاں رقصاں ہے

یہ زمیں قمری ہے یہ آسمان شمسی

اس کے انفاس پہ ٹکتا ہے نظامِ شمسی

(۱۹)

آدمی فاتحِ مستقبل امراض و اجل — آدمی عربدۂ آخر و بارِ اوّل

صاحبِ قوس و ہلال شفق و دار و حمل — آمرِ مہر و مہ و زہرہ و ناہید و زحل

شرفِ کعبہ و اعزازِ کلیسا انساں

زندگی محملِ رقصندہ ہے لیلیٰ انساں

(٢٠)

اسکی محفل میں ملائکہ فرشتوں کا ورود
اسکی سرکار میں جبریل امیں سربسجود

اسکے انکار کی پاداش میں شیطاں مردود
اسکی طاعت سے سوا اصل میں یہاں صعُود

ملہ کو تج کے تھرکتی ہوئی جنت پائی
خاک کی گود میں آیا تو خلافت پائی

(٢١)

یہ شب ماہ کی جگمگ، یہ سحر کا گلزار
تب ہم کنا یہ یہ تو تیر شعاعوں کا نکھار

رقص کرتی ہوئی تتلی یہ یہ رنگوں کی پھوار
آدمی کی نقطۂ موج تبسم یہ نثار

یہ لی نعمۂ کس کا حم دچم ہے اساں
حس کی جھولی میں صمد نے وہ صنم ڈالا اساں

(٢٢)

نرم آنکھوں پہ مہ و سال نے سینکا ہے اسے
یا مدن نے طبق سیم میں گوندھا ہے اسے

مرمریں تیشوں سے شعاعوں نے تراشا ہے اسے
چھیاں وقت کی ٹوٹی ہیں تو گھڑا ہے اسے

حوس اپنا مہ و خورشید نے حب گھالا ہے
تب کہیں نور کے سانچے میں اسے ڈھالا ہے

(٢٣)

مدتوں دایۂ فطرت نے کھلایا ہے اسے
دودھ صدیوں نے لگا کر پلایا ہے اسے

کتنے بپھرے ہوئے دھاروں نے ترایا ہے اسے
کتنی صبحوں کے تسلسل نے جگایا ہے اسے

کتنے قرنوں کی مشقت نے اجالا ہے اسے
حوں تھوکا ہے عناصر نے تو پالا ہے اسے

(٢٤)

ظلمت و نور، گل و خار، سرود و غوغا
آب و آتش، برف و برگ، سراب و دریا

یا یہ گل کوہ، رواں بحر، بیاباں صحرا
جیبی رتھوں سیاہ گلاں جاڑا

ان سب اضداد نے مل جل کے سدا ایسا ہے
خاک نے کتنے جتن کرکے کمایا ہے اسے

لوریاں دی ہیں تصور کی ہوا سے رنگوں

(۲۵)
اسکو جھولے میں جھلایا ہے صبائے رنگوں — اسکو چوما ہے لب ارض و سمائے رنگوں

اسکو پرواں چڑھایا ہے فضائے رنگوں

خاک گرداں کی پسینے سے مسیں بھیگی ہیں

تب کہیں جا کے انساں کی مسیں بھیگی ہیں

اس کی آواز سے گلزار ترنم شاداب

(۲۶)
اسکے احساس سے رخسار تمدن پہ شباب — اسکی پلکوں کی جھپک ارض و سما کی معراج

اسکے ادراک کی چٹکی میں دو عالم کی نقاب

خاک پہ سرمۂ ہر جہاں ہے انساں

وہی یکتا عالم میں رواں ہے انساں

سبزہ و شبنم و ریحان و گل و سرو و صبا

(۲۷)
مرغزار چمن و وادی و کوہ و صحرا — سب یہ گوشے ہیں اثاثہ ازلی شیدا

ذرہ و اختر و مہ بحر و دشت و دریا

گرہ ارض و سما کھول رہا ہے انساں

اس حقیقت میں نقطۂ اول رہا ہے انساں

کم ہے اسکی صداقت تو ملاحت ایماں

(۲۸)
آدمی صاحب گیتا و زبور و قرآں — خالق اہرمن و موجد حرف یزداں

بانی دیر و حرم، واضع ناقوس و اذاں

یہ جو عیب و ہنر و مستی و رعنائی ہے

فقط انساں کی ٹوٹی ہوئی انگڑائی ہے

حلقۂ زلف و خم آب رواں ہے انساں

(۲۹)
دور رخ دہر میں گلزار جہاں ہے انساں — خاک سے تاج محل، تا بجہاں ہے انساں

حسن معنی مکاں، روح زماں ہے انساں

حاکم کون و مکاں ناظم دوراں انساں

خاک اک رمل سکے سیرے قرآں انساں

پھر تو کھل جاتی ہیں یہ بات کہ ہے حُبِّ امام ۳۵ یہ ولایت، یہ امامت، یہ رسالت، یہ پیام
دل ہے سو، تو عمل ہیں طواف و احرام سب سے بہتر عملِ حیدر ہے تیمارِ عوام

اس کو سرکارِ دو عالم کے پیام آتے ہیں
جو بُرے وقت میں انساں کے کام آتے ہیں

بات تو یہ ہے کسی فرد سے دہشت نہ ہے ۳۶ دوست تو دوست ہے دشمن سے بھی محبت ہے
دل ہر اِک صاف کا امکاں کدورت سے ہے عقل کی یہ ہے یہ بات کہ عداوت سے ہے

شہرِ وحدت میں سرِ حرم و دیر نہیں
صحتِ فکر اگر ہے تو کوئی غیر نہیں

اپنے یاروں کی محبت سے مراحِ انساں ۳۷ آپ بھی اپنے رفیقوں پہ ہیں گوہر افشاں
دل سے تھا تم کبھی اپنے رفقا پر قرباں آپ اور شمر ہیں اس سطح پہ بالکل یکساں

ہاں تو دل میں جو محبت خود کھل جائے
آپ کو سطحِ حسینؑ ابنِ علیؑ مل جائے

کفر بھی راہِ محبت میں ہے عینِ اسلام ۳۸ حسن بغض ہو دل میں تو عبادت بھی حرام
جو کسی قلب پہ حرف آتا ہے شکیں اکرام کندہ ہوتا ہے درِ عرش پہ اس شخص کا نام

جب کوئی غیر کو پیغامِ اماں دیتا ہے
اُٹھ کے ہر ذرۂ آفاق اذاں دیتا ہے

لیکھاتی ہے جسے آہِ اسیراں ملا ۳۹ جس کے سینے میں دھڑکتی ہے صدائے فقرا
جسے اعصاب کو ڈستا ہے رخِ دردِ گدا جس کی تہ رگ میں کھٹکتی ہے نگاہِ غربا

تذکرے اس کے فرشتوں میں ہوا کرتے ہیں
انبیاء اس کی رفاقت کی دُعا کرتے ہیں

(۴۰)
تیغ کاموں کو پلاتے جو آبِ شیریں
کشتۂ کسی مضطر کو جو کیف و تمکیں
عمر بھر خدمتِ انساں سے جو تھکتا ہی نہیں
اس کی سرکار میں خود عرش جھکا آئے حسینؑ
اپنے ماں باپ جو دکھیوں کو سُلا لیتا ہے
اس کو اللہ کلیجے سے لگا لیتا ہے

(۴۱)
جسکی ہر سانس ہو اک دورِ تحیر اکرام
جسکی ہو راہ روؤں کی محبت میں حرام
جادۂ خدمتِ انساں پہ جو ہو گرمِ خرام
اس الوہی شریعت پہ درود اور سلام
جانِ اوجِ الوہیتِ انساں تھے حسینؑ
ہاں اسی جادۂ خدمت پہ خراماں تھے حسینؑ

(۴۲)
قافلے دھوپ میں جس وقت کہ گھبراتے تھے
ہائے کیا دل تھا گھنیری چھاؤں میں لے آتے تھے
وادیٔ احساں کی ملتی تھی تو ترساتے تھے
تشنہ لب دیکھ کے دشمن کو بھی تھپکاتے تھے
دشت سے آب میں کوثر کی روانی تھے حسینؑ
کشتِ انساں پہ برستا ہوا پانی تھے حسینؑ

(۴۳)
چشمۂ دل و سخا، دجلۂ جود و احساں
مطلعِ صبحِ جہاں، عزت و روحِ انساں
لشکرِ کشتیٔ حق، ناشرِ حکمِ یزداں
خادمِ خستہ دلاں ہادمِ قیصرِ سلطاں
حامدِ صدق و صفا، داورِ ایثار حسینؑ
کل جہاں قافلہ و قافلہ سالار حسینؑ

(۴۴)
چشمِ نمناک میں تھا پرتو روتے ہے تیر
سانس لیتے تھے تو چبھتا تھا جگر میں اک تیر
برق جو اُن کی تھی موج ہوا سے میں تاثیر
اور اس نقطۂ حدت پہ کھڑے تھے شبیرؑ
کہ جہاں دھوپ کچھ اس طور سے برساتی ہے
سینۂ برف سے بھی آنچ نکل آتی ہے

(۳۵)

پھر کبھی ماتھے کا پسینہ جو گرا دیتے تھے
پل میں دیکھے ہوئے سورج کو بجھا دیتے تھے
چاندنی دھوپ کے آنگن میں کھلا دیتے تھے
جو یہ رکھتے تھے قدم پھول سا دیتے تھے
رُخ پہ لگ آئی تھی جب پیاس میں اڑتی تھی
تیر گھری کو تر دو تسنیم کو آ جاتی تھی

(۳۶)

اپنی حدت میں بھی آہنگِ بستاں تھے حسینؑ
آب در رنگ جیب و دامنِ بہاراں تھے حسینؑ
کشتِ آبِ رسالت کے نگہباں تھے حسینؑ
فرق سے تا بہ قدم موسمِ باراں تھے حسینؑ
جھوم کر جیسے یہ قبلے سے گھٹا آتی تھی
بات کرتے تھے تو جنت کی ہوا آتی تھی

(۳۷)

بزمِ اجمال میں تصویرِ مفصل تھے حسینؑ
طاعتِ متصل و حمد مسلسل تھے حسینؑ
شاہدِ گل بدن تحلیٔ مستقل تھے حسینؑ
ہادیٔ پختہ و داماں مکمل تھے حسینؑ
سایۂ تیغ میں بھی بس دعا دیتے تھے
انتہا یہ ہے کہ قاتل کو دعا دیتے تھے

(۳۸)

مصرِ مقتل میں جواں یوسفِ کنعاں تھے حسینؑ
طرۂ اکبرِ مہ رو جہ دراماں تھے حسینؑ
صبح افسردگیٔ شامِ غریباں تھے حسینؑ
کوثرِ تشنہ دہاں، حنجرۂ گریاں تھے حسینؑ
دشتِ فریاد میں گلبانگِ ترنم تھے حسینؑ
لیلیٰ آہ کے ہونٹوں کا تبسم تھے حسینؑ

(۳۹)

ارض پر سترِ محراب و حرم تھے حسینؑ
معبد و مسند و اشرف و امجد تھے حسینؑ
سجدہ کرتا تھا جو ہر کعبہ وہ معبد تھے حسینؑ
نقطۂ یکتائیٔ فکرِ محمد تھے حسینؑ
یہ نہ ہوتے تو یقیں صید گماں ہو جاتا
آخری شعلۂ ایمان دھواں ہو جاتا

اللہ اللہ وہ میداں میں تقریرِ امام ۞ نرم لہجے میں کھنکتے ہوئے فردوس کے جام
یوں مرتب تھا سرِ جنگ یہ شاداب کلام ۞ جادۂ دہر پہ جس طرح سوت کا حمام

بات میں لہر بہ ایں تشنہ لبی آتی تھی
بوئے انفاسِ رسولِ عربی آتی تھی

(۵۵)

دہن بہرے تھے حلاوت نہ ہوئی بار آور ۞ رس کی بوندوں کو بھلا صدمے کے کیا تیر
طبل پہ چوٹ پڑی دشت ہوا زیر و زبر ۞ بادۂ آلِ محمدؐ سے بھی مرنے پہ کمر

پھر تو اک برقِ تپاں جانبِ اشرار چلی
نہ چلی بات تو پھر دھوم سے تلوار چلی

(۵۶)

رن میں ہر چند کہ تھا دبدبۂ قیصر و جم ۞ لشکر و دمدمہ و طنطنہ و رعب و حشم
دشنہ و خنجر و تیر و تبر و تیغ و علم ۞ لڑکھڑائے۔ محمدؐ کے نواسے کے قدم

سرِ اشرار سے میداں دما پاٹ دیا
تیغ بُراں کا رگِ جاں سے گلا کاٹ دیا

(۵۷)

یوں چلی کشتیِ قلزم شکنِ تشنہ لباں ۞ تھم گیا شور ہوا، رک گئی نبضِ طوفاں
انکسارِ دلِ شبیرؑ سے وہ کی جو کماں ۞ ہاتھ بھر سے نکل آئی ستمگر کی زباں

رشتۂ دجلۂ طغیانِ ستم ٹوٹ گیا
ناؤ ٹکرائی تو گرداب کا دم ٹوٹ گیا

(۵۸)

تاج سے آلِ محمدؐ پہ جو روکا پانی ۞ پیاس کے ابر سے یوں ٹوٹ کے برسا پانی
بے دھڑک قصرِ حکومت میں در آیا پانی ۞ ہو گیا سر سے شہنشاہ کے اونچا پانی

تاج داری مع اورنگ و نگیں ڈوب گئی
آسماں سے جو لڑی تھی وہ زمیں ڈوب گئی

(۵۹)

مردگی شعلۂ جوالہ ہے گلزار نہیں (۶۵) موت کا گھاٹ ہے یہ معرکہ بازار نہیں
ایسے آقا کی تباہی پہ جو طیار نہیں مر رہے گا وہ انساں سزاوار نہیں

جو حسینی بھی ہے اور موت سے بھی ڈرتا ہے
ہاں رہ دیں میں حسینؑ ابن علیؑ کرتا ہے

حملۂ حب گلہ علم کو ٹھکراتے ہیں (۶۶) علماء دیں کو جب سچ کے کھا جاتے ہیں
سفہا دولت و مال پہ جب اتراتے ہیں جو حسینی ہیں وہ میداں میں نکل آتے ہیں

دھجیاں دامن دولت کی اڑا دیتے ہیں
باد صرصر کو چراغوں پہ بچھا دیتے ہیں

مرد وہ ہیں زیر باطل جو کتر دیتے ہیں (۶۷) حق جو مانگے تو دل و جان و جگر دیتے ہیں
تیر سہ بھالی تو یوسف سا پسر دیتے ہیں بات بیعت کو بڑھاتے ہیں تو سر دیتے ہیں

آتش مرگ میں بے خوف نکھر جاتے ہیں
آنچ آتی ہے جو عزت پہ تو مر جاتے ہیں

سورما فتنۂ باطل کو دبا دیتے ہیں (۶۸) خون دیکھے ہوئے ذروں کو ہلا دیتے ہیں
اپنی گودوں کے چراغوں کو بجھا دیتے ہیں ایسے چاندوں کو اندھیروں میں سلا دیتے ہیں

قتل شبیر جو پیغام عمل دیتے ہیں
ایسے ہی لوگ زمانے کو بدل دیتے ہیں

میں یہ پوچھوں جو جناب رفیقان کرام (۶۹) کہ لرزتے تو نہیں آپ حضور حکام
آپ سرکار میں جھکتے تو نہیں بہر سلام آنکھ شاہوں سے ملاتے ہیں بنام امام

رائے بکتی تو نہیں آپ کی بازاروں میں
آپ کا رنگ تو اڑتا نہیں درباروں میں

(٧٥)

کربلا اب بھی ہے اک جوشِ رواں نگارا — اپنے پانی میں لئے آگ کا جولاں آرا
رقص و آتش کا اُٹھتا ہوا اک فوارا — ایک بڑھتا ہوا جوں ستسبداء کا دھارا

رنگ اُڑتا نظر آتا ہے جہاں داروں کا
مینہ برستا ہے یہاں آج بھی تلواروں کا

(٧٦)

کربلا آج بھی ہے ایک لگاتار پکار — ہے کوئی پیروی اس عشق پہ طیار
عصرِ حاضر میں یزیدوں کا نہیں کوئی شمار — تم مشعلوں پہ دوڑا لو ہو، مشتعل اشرار

شور ماتم میں کہیں تیغ کی جھنکار نہیں
لب پہ نالے ہیں مگر ہاتھ میں تلوار نہیں

(٧٧)

کربلا میں ہے وہی شعلہ فشانی اب تک — آگ کی موج ہے تلوار کا پانی اب تک
تشنگی میں ہے وہی دجلہ چکانی اب تک — سیلوں کی ہے وہی زمزمہ خوانی اب تک

رنے ماحول پہ اشکوں کی وہ دھمکے بھی
میرے سوئے ہوئے تیروں کی گرج ہے اب بھی

(٧٨)

کربلا میں اثرِ نالۂ جاں آج بھی ہے — نوئے انفاس مسیحا نفساں آج بھی ہے
حسنِ بخشی جو ہیں کھاں آج بھی ہے — صبح عاشور کی گل رنگ اذاں آج بھی ہے

اک بڑا اسرار جو تنی ہے بڑا استاں اب تک
صبح کے دوش پہ ہے شام غریباں اب تک

(٧٩)

اب بھی گو جسم کی تنویرِ زمیں کھنچتی ہے — سورج خاک شراروں کی ردا تنتی ہے
پھر بھی ذروں سے مو العل و گہر کھنچتی ہے — زندگی سیرتِ شبیرؑ پہ سر دھنتی ہے

رنگ رخسارۂ تاریخ نکھر جاتا ہے
لب پہ جب نامِ حسینؑ ابن علیؑ آتا ہے

کربلا اب بھی ہر وقت پہ لہراتی ہے (۸۰) زلف کی طرح خیالات پہ بل کھاتی ہے
عاشقی بات کو جس وقت کہ جھا جاتی ہے دل پہ سینے دھڑکنے کی صدا آتی ہے
کبھی ظلمت میں جو کوندا سا لپک جاتا ہے
ایک قرآں لشکری پہ مکرر آتا ہے

اب بھی اک سمت سے اٹھتا نظر آتا ہے دھواں (۸۱) بیبیاں جیسے کھلے سر نظر آتی ہیں یہاں
ایک گوشے میں ہے گونجی ہوئی آوازِ اذاں اک صغیرا ہے یہ ورقِ دعا بر لبِ طفلاں
چہرے ماؤں کے نظر آتے ہیں حیراں اب بھی
ایک زنجیر کی جھنکار ہے لرزاں اب بھی

کربلا کے سرِ رنگیں پہ دمک آج بھی ہے (۸۲) ایسے ٹوٹے ہوئے شیشوں میں کھنک آج بھی ہے
کل کی ریگ جوں مہندی کی دمک آج بھی ہے ایک نوشاہ کے سہرے کی مہک آج بھی ہے
کچھ گھریاں نظر آتے ہیں دھواں اب بھی
ایک جھولا متحرک ہے ہوا پر اب بھی

کربلا سر سے کفن باندھ کے جب آتی ہے (۸۳) وسعتِ ارض و سماوات پہ چھا جاتی ہے
تند انفاس سے فولاد کو برماتی ہے تیر و تیغ کو خاطر میں نہیں لاتی ہے
جب بڑھ کے یہ دو عالم کو ہلا دیتی ہے
کربلا موت کو دیوانہ سا دیتی ہے

کربلا اب بھی حکومت کو نگل سکتی ہے (۸۴) کربلا تخت کو تلووں سے مسل سکتی ہے
کربلا خار تو کیا، آگ پہ چل سکتی ہے کربلا وقت کے دھارے کو بدل سکتی ہے
کربلا قلعۂ فولاد ہے جراروں کا
کربلا نام ہے چلتی ہوئی تلواروں کا

(۸۵)
کربلا ایک تزلزل ہے محیط دوراں
کربلا زیر سرمایہ پہ ہے برق تپاں
کربلا ظلم پہ ہے ضربت آزادہ سراں
کربلا جرأت اظہار سے پیش سلطاں

کر حق سوز یہاں کاشت نہیں کر سکتی
کربلا تاج کو برداشت نہیں کر سکتی

(۸۶)
جب تک اس خاک پہ باقی ہے وجود اشرار
دوش انساں پہ ہے جب تک ستم تخت کا بار
جب تک اقدار سے انسان ہیں گرم پیکار
کربلا ہاتھ سے بیٹھے گی نہ ہرگز تلوار

کوئی کہہ دے یہ حکومت کے نگہبانوں سے
کربلا ایک ابدی جنگ ہے سلطانوں سے

(۹۰)
کہہ رہا ہے یہ سکوت در و دیوار سروش
کہ بس امروز ہے امروز نہ فردا نہ دوش
کس کی یاد ہے یہ صدا کہ ہے سماعت خاموش
میں نہیں اس علیؑ ولی کا ہوں سراپا جوش

بخش دے آگ مرے سرد عزاداروں کو
ہاں اچکا ڈالے میں سوئی ہوئی تلواروں کو

(۹۱)
کربلا سر جل معرکہ ہیجان ہے اب تک
کربلا گرمی بازار دلیراں ہے اب تک
کربلا منتظر صف شکناں ہے اب تک
کربلا جانب انساں نگراں ہے اب تک

داد غم ایک بھی جان ہار نہیں دیتا ہے
کوئی آواز پہ آواز نہیں دیتا ہے



# چند قابلِ مطالعہ کتابیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| اردو کہاوتیں اور ان کے سماجی و لسانی پہلو | (تحقیق) | ڈاکٹر یونس اگاسکر | 80/- |
| غزل کے نئے جہات | (تنقید) | ڈاکٹر سید محمد عقیل | 70/- |
| انتخاب گلکاب خوش | | ڈاکٹر فضل امام | 60/- |
| پریم چند - کچھ نئے مباحث | (تنقید) | مانک ٹالا | 70/- |
| عرش صاحب کے خطوط | (مراسلے) | مرتبہ ذکیہ جیلانی | 70/- |
| انیس: شخصیت اور فن | | ڈاکٹر فضل امام | 60/- |
| میراجی: شخصیت اور فن | | کمار پاشی | 40/- |
| ن م راشد: شخصیت اور فن | | ڈاکٹر شہریار | 40/- |
| گوپال متل: شخصیت اور فن | | کمار پاشی | 50/- |
| حرفِ راز: اقبال کا مطالعہ | | ڈاکٹر حامدی کاشمیری | 25/- |
| تنقیدی ابعاد | (تنقید) | ڈاکٹر مظفر حنفی | 70/- |
| اردو ناول اور تقسیم ہند | (تحریر) | عقیل احمد | 40/- |
| نئی تحریریں | (تنقید) | ڈاکٹر عبدالستار دلوی | 50/- |
| تخلیق و تنقید | (تنقید) | ڈاکٹر امان اللہ خاں شاہین | 40/- |
| عزیز احمد کی ناول نگاری | ( " ) | ڈاکٹر سلیمان اطہر جاوید | 30/- |
| طنز و مزاح کا تنقیدی جائزہ | (تنقید) | خواجہ عبدالغفور | 50/- |
| اردو شاعری میں اشاریت | " | ڈاکٹر سلیمان اطہر جاوید | 45/- |
| اردو میں طویل نظم نگاری کی روایت اور ارتقا | " | ڈاکٹر روشن اختر کاظمی | 50/- |
| ادب کی پرکھ | " | ڈاکٹر مریش | 30/ |
| تلاش و تعبیر | (تنقید) | ڈاکٹر مسطر اعظمی | 36/- |
| اے پیارے لوگو | (تنقید) | ڈاکٹر وارث علوی | 40/- |
| میرے حال میں | (تنقید) | پروفیسر مظہر صدیقی | 38/- |
| مضامینِ ڈاکٹر عبدالودود | " | مرتبہ صفیہ ودود | 30/- |
| ڈاکٹر مظفر حنفی حیات شخصیت اور کارنامے | " | ڈاکٹر محبوب راہی | 125/- |